مسلمانو! یہ بھڑکتی ہوئی آگ تھی، جو تمہارے مردوں ہی میں نہیں، تمہاری عورتوں تک کے سینے میں مشتعل رہا کرتی تھی، ذرا اپنی پردے میں بیٹھنے والی عورتوں کے سینے چاک کر کے دیکھو، کیا وہ بھی اِسی طرح مشتعل ہیں؟

ہاں تو جو واقعہ میں بیان کرنا چاہتا تھا، وہ بھی سُن لو۔ شاید تم کچھ سبق حاصل کر سکو۔

یہ عراق عرب کی جنگ کا واقعہ ہے۔ مسلمانوں کو صفحۂ ہستی سے مٹا دینے کی خاطر عیسائی، بحروبر سے آندھیوں اور طوفانوں کی طرح اُمڈے چلے آرہے تھے

خانقاہ نشین راہب، اور خلوت گزیں پادری بھی اپنے گوشوں سے نکل نکل کر عیسائی فوجوں میں گروہ در گروہ داخل ہو رہے تھے۔ آدمیوں کا ایک بھرا ہوا سمندر تھا، جو مسلمانوں کے بیڑے کو غرق کر دینے کے لئے تڑپ رہا تھا۔ مچل رہا تھا۔ موجیں مار رہا تھا۔

الغرض دیکھتے ہی دیکھتے ۲ دو لاکھ سے زیادہ رُومیوں کا جنگل، صرف تیس ہزار مسلمانوں کے سامنے آکھڑا ہوا۔ رُومی عربوں کی قلّت پر مسکرائے اور یہ خیال کیا، کہ شاید عرب دیوانے ہو گئے ہیں۔

آخر کار طبلِ جنگ پر چوب پڑی، آگ اور خون کے دیوتا نے انگڑائی لی۔ موت نے کروٹ بدلی ——— قتال کا بازار گرم ہو گیا، زمین، دریا کی موجوں کی طرح ہلنے لگی، تلواروں کی بجلیاں گرنے لگیں، اور سنسناتے ہوئے تیر دلوں میں ترازو ہونے لگے۔ مردوں کی جانیں، اور عورتوں کا سُہاگ لٹنے لگا۔ ———

رُومیوں کے جوش کا یہ عالم تھا گویا وقت کا پہیا ہیں جو کبھی پیچھے کی طرف گردش نہیں کرتا۔

اتنے میں پادری اور بشپ ہاتھوں میں صلیبیں لئے ہوئے مسیح کا نعرہ بلند کرتے ہوئے نمودار ہوئے اور ایک لمحے کے اندر رُومیوں نے اِس شدّت سے حملہ کر دیا کہ مسلمان پسپا ہونے لگے اور یہاں تک کہ اپنی عورتوں کے خیموں تک پہونچ گئے۔

——— یہ دیکھنا تھا کہ تمام عورتیں دفعتہً طیش میں آگئیں، اور خیموں کی چوبیں نکال نکال کر دیوانہ وار چلاّنے لگیں کہ اے عرب کے سپاہیو، اب اگر ایک قدم بھی پیچھے ہٹے تو خدا کی قسم انھیں چوبوں سے ہم تمہارے سروں کو پاش پاش کر دینگے، کچل ڈالیں گے۔"

لیکن اس اثنار میں رُومیوں کے ایک مزید قیامت ریز ریلے نے مسلمانوں کو چند قدم اور پیچھے دھکیل دیا ——— اب کیا تھا، آگ لگ گئی، اور تمام عورتیں دیوانی شیرنیوں کی طرح دشمنوں پر ٹوٹ پڑیں اور اس حیرتناک ولولے اور جوش کے ساتھ حملہ کیا کہ عیسائیوں کی پیش قدمیوں کی سانس دفعتہً رُک گئی، اور سراسیمہ ہو کر ان عورتوں کو دیکھنے لگے ——— اتنے میں بپھری ہوئی شیرنیوں نے اپنے مردوں کو پھر للکارا "اے عرب کے بہادر بچو! اے محمد عربی کے غلامو، اے خدائے بزرگ و برتر کے آخری پیغام کے حاملو! آگ اور خون کے دریا میں کود پڑو، مرجاؤ یا رُومیوں کو پیس ڈالو دیکھو خود رسُول اللہ کی رُوحِ مطہر تمہیں غور سے دیکھ رہی ہے"!

یہ سُننا تھا کہ مسلمانوں کے رگوں میں بجلیاں دوڑنے لگیں، اللّٰہُ اکبر کے نعروں کے ساتھ مُسلمان رُومیوں پر ٹوٹ پڑے سُورما عورتیں صفِ اوّلین سے پیچھے آگئیں اور پکار پکار کر کہنے لگیں " اے اسلام کے فرزندو، اے عرب کے سپوتو، اب ایک قدم بھی پیچھے نہ ہٹے، اب اگر ایک انچ بھی تم جاری طرف کھسکے تو تمہیں قسم ہے خدائے

بزرگ و برتر کی کہ پھر زندگی بھر ہمارا مُنہ نہ دیکھنا۔ ہم تم پر حرام ہو جائیں گے"۔
اور اے مسلمانو! جانتے ہو تمہاری اِن بہادر عورتوں کی مردانگی کا نتیجہ کیا ہوا؟
مسلمانوں نے رُومیوں پر ایسی شاندار اور اسی کے ساتھ ساتھ ایسی حیرتناک فتح
پائی کہ تاریخ آج تک انگشت بدنداں ہے۔

انصاف سے کہو کیا یہ پردہ نشین عورتوں کے کارنامے ہیں؟

اے دوستو! تمہاری عورتیں تو بھوتوں اور چڑیلوں کے تذکروں سے کانپتی ہیں
تمہاری عورتیں تو اپنی کہانیوں سے تمہارے بچوں تک کو بزدل بنا رہی ہیں۔ کیا تم انہیں
میدانِ جنگ میں لے جا سکتے ہو؟ کیا یہ طبلِ جنگ کی آواز سُنتے ہی" اُوئی، اُوئی" کر کے
بیہوش نہ ہو جائیں گی؟۔

کیا تم سمجھ رہے ہو اے بھولے بھالے مُسلمانو، کہ میں تم سے کیا مطالبہ کر رہا ہوں؟
آہ تمہاری عقلوں پر تو پردے پڑے ہوئے ہیں۔

کان کھول کر سنو، میں یہ نہیں چاہتا تمہاری عورتیں، یورپ والیوں کی ریس
کرنے لگیں۔ میں یہ نہیں چاہتا تمہاری عورتیں ان کی طرح آزاد ہو جائیں۔
میں یہ نہیں چاہتا تمہاری عورتیں مشرقی شرافت کو بالائے طاق رکھ کر مغربی
عشوہ گری اختیار کر لیں۔ میں یہ نہیں چاہتا تمہاری عورتیں ننڈلیاں، اور بانہیں عریاں
کر کے اونچی اونچی ایڑیوں پر کھٹکھٹاتی پھریں۔ میں یہ نہیں چاہتا تمہاری عورتیں پریاں بنکر
لال دیو کے ساتھ، اُڑن کھٹولوں پر سوار ہو کر راجہ اِندر کے اکھاڑے میں اُترنے لگیں میں
نہیں چاہتا تمہاری عورتیں فانوسِ خلوت کے عوض شمعِ جلوت بن جائیں۔ اور میں یہ بھی
نہیں چاہتا کہ تمہاری عورتیں، یونیورسٹیوں کی اعلیٰ ڈگریاں حاصل کر کے اپنے چہروں پر

مجتہدانہ خشکی پیدا کر لیں —— میرا تو تم سے صرف یہ خفیف سا مطالبہ ہے کہ اپنی عورتوں کو کھلی ہوئی ہوا میں سانس لینے کا موقع دو، انھیں اس طرح پردے میں گھونٹ کر نہ رکھو۔ انھیں باہر نکالو، انھیں اپنی تعلیم دو کہ وہ تدبیر منزل، اور تربیت اولاد کو سمجھنے لگیں۔ زندگی اور اس کے مقتضیات سے واقف ہو جائیں اور بس۔

میں کہوں گا، اور بار بار کہوں گا اپنی عورتوں سے تمہارا سلوک نہایت ہی ظالمانہ بلکہ وحشیانہ ہے، تم نے انھیں زندگی کے تمام حقوق سے یکسر محروم کر دیا ہے، تم نے ان سے وہ سب کچھ چھین لیا ہے، جو تمہارے خدا اور رسول نے انھیں بخشا تھا۔

اے مسلمانو! کیا تم نہیں دیکھتے کہ پردے کی وبا نے تمہاری عورتوں کی کیا درگت بنا رکھی ہے۔

کیا مُردہ اور بجھے ہوئے خون کی مائیں، تازہ اور شگفتہ بچے پیدا کر سکتی ہیں۔

کیا تم اپنے گھروں کی گندگی اور بدسلیقگی کو نہیں دیکھتے۔ کیا ایسے مکانوں کے مکیں، اور اس ماحول میں پروان چڑھنے والے بچے بلند خیالی اور شائستگی کا تصور تک کر سکتے ہیں۔

اے بھائیو، ذرا اپنی عورتوں کو غور سے دیکھو، کیا وہ زرد اور مدقوق نہیں ہیں؟ کیا ان کے جسم، ترس آنے کی حد تک لاغر نہیں ہیں؟ کیا ان کی پنڈلیاں اور ان کے بازو سوکھے ہوئے نہیں ہیں؟

خدارا ان مقید عورتوں کے ستے ہوئے، روکھے پھیکے، سیٹھے، اور زرد چہروں پر نگاہ ڈالو —— کیا تمہارے پردے نے انھیں تمام نسائی دلفریبیوں سے محروم نہیں کر دیا ہے،

ذرا اپنی عورتوں کی غیر فطری چالوں، گرتے ہوئے بالوں، ٹپکتی ہوئی کنپٹیوں اور اُڑتے ہوئے رنگ دیکھو۔ یہ لاغر تصویریں تمہارے ہی ہاتھ کی کھینچی ہوئی ہیں۔
آنکھیں اچھی طرح کھول کر دیکھو، کیا اس نامراد پردے کے باعث حسن و جمال تمہاری جماعت سے روز بروز مفقود ہوتا نہیں چلا جا رہا ہے؟ اور کیا مسلمان کا ذوقِ جمال، تنگ حجروں کی اور گندی مرطوب ہواؤں کے مارے ہوئے حُسن ہی پر قانع ہو جانے پر آمادہ ہو چکا ہے؟
اے جھوٹی غیرت کے جھوٹے ٹھیکیدارو! اے اپنی عورتوں کی جہالت، کمزوری، وہم پرستی، بزدلی اور بدصورتی پر فخر کرنے والے حاجیو، قادریو، اور حافظو! ذرا سینماؤں میں جاؤ، تھیٹروں کی سیر کرو، اور زنان بازاری کی خلوت گاہوں میں جھانک کر دیکھو۔ اِن تمام مقامات پر تمہیں ستر فیصدی مسلمان نظر آئیں گے۔
تمہیں خبر نہیں تمہارے پردے کے ذوق ہی نے اِن نوجوانوں کو یہاں بھیجا ہے
——— تمہیں اِن تمام بداخلاقیوں کے ذمّہ دار ہو۔
تم نے اپنی عورتوں کو پردوں میں گھونٹ کر اُنھیں اس قدر بیکار، غیر دلچسپ اور بدصورت بنا دیا ہے کہ شام ہوتے ہی تمہارے نوجوان گھروں سے رسّے تڑا کر بھاگ جاتے ہیں، اور وہاں پہونچ جاتے ہیں جہاں اُنھیں "سچ مچ کی عورتیں" مِل سکتی ہیں۔ جو خطرناک ہونے کے باوصف اُن کی جوانیوں کو اپنی دلچسپ باتوں اور اپنی ٹھنڈی ہوا کے پالے ہوئے سُرخ رخساروں سے آسودہ کر سکتی ہیں۔
یاد رکھو کاغذ کے مصنوعی پھول، اصلی پھولوں کے سامنے نہیں ٹھہر سکتے، اور بہتے ہوئے پانی پر، ٹھہرے ہوئے پانی کو صرف وہی لوگ ترجیح دے سکتے ہیں، جن کی کھوپڑیوں کا گودا خشک ہو چکا ہے ——— کیا تم نے نہیں سُنا؟

که بوئے فساد کی آتی ہے بند پانی سے

# عید

آج بقر عید کا دن ہے، صبح کے آٹھ بجے ہیں، دہلی میں ٹھنڈی ہوائیں چل رہی ہیں —— عید گاہ میں تل دھرنے کو جگہ نہیں ہے، شانوں سے شانے چھل رہے ہیں۔ گرد ہے۔ غبار ہے، ہجوم ہے، ہنگامہ ہے ——"

تانگوں اور موٹروں کا عالم ہے گویا سمندر کی موجیں بلند ہوتی ہوئی چلی آرہی ہیں۔

ہر طرف ریل پیل ہے، شور و غوغا ہے، دھکم دھکا ہے، چہچہے ہیں، قہقہے ہیں —— مگر ایک شخص، جو دور سے اس منظر کو دیکھ رہا ہے، وہ خاموش ہے، ساکت ہے، مغموم ہے ضبط سے سینے میں گھٹی ہوئی ہچکیاں اُس کا گلا روندے ہوئے ہیں

وہ آج سے ڈیڑھ سو برس پہلے کی عید کا تصوّر کر رہا ہے، اُس کی نگاہیں لال قلعے پر ہیں —— وہ لال قلعہ جس کے منہ پر اب خون کی ایک چھینٹ بھی نہیں۔

آج سے ڈیڑھ سو برس بیشتر کی عید —— توپوں کی دندناہٹیں، جلاجل کی جھن جھناہٹیں، گھوڑوں کی چہل پہل، ہاتھیوں کی قطاریں۔ پرچموں کی لہریں۔ جلوس کے طنطنے۔ فوجوں کی صفیں —— زر و گوہر کی بارشیں، انعام و اکرام کے غلغلے، نقیبوں کی آوازیں، اور شادیانوں کی دھومیں —— کیا سب ختم ہو گیا؟ کیا سب خواب تھا؟

وہ جاہ و جلال کا تناور درخت، جس کی جڑیں گاؤ زمین تک پہنچی ہوئی تھیں اور وہ

عظمت وجبروت کا فلک بوس پہاڑ جس کی چوٹی ثریا سے سرگوشیاں کرتی تھی۔

کیا وہ درخت سُوکھ گیا؟ کیا وہ پہاڑ شق ہو گیا؟"

کیا یہ سب ایک خواب تھا؟ کیا یہ سب کچھ ایک افسانہ تھا؟"

ہاں سب کچھ ختم ہو گیا ——— خواب ہو گیا ——— افسانہ بن گیا

آخر بتاؤ کیوں، اور کیونکر؟

یہ داستان بہت تلخ ہے ——— اور خطرناک بھی۔

زمانہ ہونٹوں پر قفل لگا چکا ہے۔ اور دنیا قلموں کو توڑ چکی ہے۔ کہا جائے تو کیونکر، اور لکھا جائے تو کس طرح؟

سچی بات تم کس قدر تلخ ہوا کرتی ہو ——— اگر سچائی شہد کے سامنے پیش کر دی جائے، تو اس کا منہ بھی کڑوا ہو جائے۔

ہاں یہ "کیوں" اور "کیوں کر" ہندوستان کی "انفرادیت" سے پوچھو، شاید وہ کوئی ذمہ دارانہ جواب دے سکے۔

ہندوستان کی مُسلّمہ انفرادیت سے سوال کرو کہ یہاں کے باشندوں کے دماغوں میں مجموعی مفاد اور قومی مصالح کا کوئی "تصوّر" کبھی قائم ہوا ہے؟

کیا واقعی یہاں "میں صرف اپنے لئے جیتا ہوں" کے علاوہ بھی کچھ اور سوچا گیا ہے؟"

ہماری شدید و بے پرواہ "انفرادیت" سے "قوم" کے معنی پوچھو، وہ کہے گی۔ "شیخ" "سیّد"، "سکینہ"، اور "اگروال" اور بس۔

میں صرف اپنے لئے ہوں، ملک و قوم کا روگ میرے بس کا نہیں، اگر تمام ملک و قوم کو تباہ کر کے میں دولت کا ایک ذخیرہ، یا خطاب کے دو حروف حاصل کر سکتا ہوں

تو ملک و قوم کو تباہ کر دینے کی سعی سے مجھے دنیا کی کونسی قوت باز رکھ سکتی ہے؟"

ہاں یہی خیالات، اور یہی اصول ——— انفرادیت، اور اس شدت کے ساتھ انفرادیت! العظمتہ للہ!

ہر حلقہ، اپنی ایک مستقل دنیا رکھتا ہے اور دوسرے حلقے سے مس ہونا تک گوارا نہیں کرتا ——— زنجیر بنے تو کیونکر؟ مشین کے تمام پرزے صرف اپنے ہی کو دیکھ رہے ہیں، ایک دوسرے سے تعاون پر کسی طرح آمادہ نہیں مشین چلے تو کس طرح چلے؟

"انفرادیت" ——— "انفرادیت" "انفرادیت"

اے انفرادیت تو ہمارے تاج و تخت کو کھا چکی ہے، اب کیا ہماری ہڈیوں پر بھی تیری نظر ہے؟

کہتے ہیں قیامت کے دن ہر شخص "نفسی نفسی" پکارتا نظر آئیگا۔ یہ "نفسی نفسی" والی قیامت تو مدت ہوئی ہمارے سر سے گزر چکی ہے "گزر چکی ہے" کیا واقعی "گزر چکی ہے"

بندۂ خدا یہ کیوں نہیں کہتا کہ "اب بھی گزر رہی ہے؟" یہاں تو صدیوں سے میدان حشر گرم ہے اور "نفسی نفسی" کی صدائیں فضا میں گونج رہی ہیں۔

ہندو مشرق کی طرف بھاگ رہا ہے، اور مسلمان مغرب کی جانب یہیں تک نہیں۔ یہ پھر بھی غنیمت ہوتا، یہاں تو ہندو ہندو سے اور مسلمان مسلمان سے ٹکرا رہا ہے، ——— یہاں تو سناتن دھرمیوں اور آریہ سماجیوں میں کشتیاں ہو رہی ہیں۔

یہاں تو سنیوں اور شیعوں میں پینترے بدلے جا رہے ہیں ——— احمدیوں اور حنفیوں میں گھونسے چل رہے ہیں ———"

دنیا ہوائی جہازوں پر اُڑ رہی ہے، اور ہم عمیق غاروں کی دَلدل میں پھنسے ہوئے ایک دوسرے پر کیچڑ اُچھال رہے ہیں۔

اِن حالات میں اُمید قائم کی جائے تو کِس طرح، اور آس لگائی جائے تو کیوں کر؟

اے خدائے مغربین و مشرقین، اگر تو محض ایک وہم انسانی نہیں ہے تو دیکھ اور ترس کھاتے ہوئے دیکھ کہ ہم تمام ہندوستانی، اپنی اپنی مذہبی کتابوں کے پُلندے سروں پر لادے ہوئے صدیوں سے تیرے اِس میدانِ حشر یعنی ہندوستان میں کھڑے ہوئے ہیں لیکن ہمارا فیصلہ نہ آج ہوتا ہے، نہ کل۔ کیا ہمارے اعمال نامے اتنے طویل ہیں کہ اُن کے کھولنے میں صدیاں لپٹ جاتی ہیں؟

نہیں اے پروردگارِ عالم نہیں —— پانی سر سے اونچا ہو چکا ہے، اور مُخالف تھپیڑوں سے ہماری ہڈیاں ٹوٹی جا رہی ہیں —— کب تک یہ رُوح فرسا کشمکش تا کے یہ موت سے بدتر اُمید و بیم؟

اے خالقِ ارض و سما، اگر تو واقعی سمیع و بصیر، دانا و بینا، اور رحیم و کریم ہے تو ہمارا فیصلہ کر۔ جلد تر فیصلہ کر۔

ہماری بکھری ہوئی کڑیوں کو جوڑ کر ایک ایسی مضبوط زنجیر بنا دے کہ اگر دو پہاڑوں میں بھی رَسّہ کشی ہونے لگے تب بھی وہ زنجیر نہ ٹوٹ سکے۔

آخر ہم بھی انسان ہیں، اور دُوسرے مُلکوں کے انسانوں کی طرح ہمیں بھی جینے کا حق حاصل ہے۔

اور یہ یہ تیری مصلحت، یا اقتدار سے باہر ہے تو اے طُوفانِ نوح کے خُدا، اے

فرعون و شداد کے پروردگار! دیکھ یہ سامنے تیرا دہکتا ہوا اُمیدوں کو جلا کر خاک کر دینے والا
جہنّم ہے — جھونک دے، ہاں اس دہکتے ہوئے جہنم میں جھونک دے ہم
تمام گناہگار ہندوؤں، مسلمانوں، سکھوں — شیعوں، سُنّیوں — سناتن دھرمیوں
اور آریوں کو — جھونک دے، اور جلد جھونک دے — اس بھڑکتے ہوئے جہنم میں
اے طوفانِ نوح کے خدا، اور فرعون و شدّاد کے پروردگار!

آہ! تیری رحمت کے دعوے!

چیست کہ من بخوں تپم، واز تو سخن رود کہ تو
اشک، بدیدہ بشمری، نالہ بہ سینہ بنگری!

---

# ہمارے شاعر

ہندوستان کے ہر چھوٹے بڑے شہر میں جہاں "شعرائے کرام" یا بہ الفاظ دیگر "متغزلین" پائے جاتے ہیں، وہاں بلا استثنا یہ دیکھا جاتا ہے کہ اُن کے درمیان شدید عناد اور سخت دشمنی ہوتی ہے۔ مشاعروں کی شرکت کے سلسلے میں یہ شرطیں کی جاتی ہیں کہ اگر فلاں دائرہ ادب کو دعوت دی جائے گی تو ہم شریک نہ ہو سکیں گے۔ اور یہ دشمنیاں بالکل اُسی نوعیت کی ہوتی ہیں جیسی مُقدس اہلِ مذاہب و ادیان کے درمیان پائی جاتی ہیں۔

اِن دشمنیوں اور نفرتوں کی بنیاد محض اتنی سی بات پر ہوتی ہے کہ فلاں شخص، شاعر، یا گروہ میری شاعری کا معترف نہیں ہے، اور فلاں موقع پر فلاں شخص نے میری فلاں بندش پر اعتراض کیا تھا، اور فلاں شاعر نے فلاں مشاعرے میں مجھے حسبِ مراد داد نہیں دی تھی۔

میں پوچھتا ہوں کیا شاعروں کی فطرت ایسی ہی ہوتی ہے؟ کیا حقیقی شاعر اتنا کم ظرف، تنگدل، کینہ پرور، اور اوچھا ہو سکتا ہے؟

یہ ایک مُسلّم حقیقت ہے کہ اگر دماغ رسیدہ اور دل پگھلا ہوا نہ ہو تو انسان کا شاعر ہونا امکان سے خارج، بالغ دماغ، اور گداختہ دل کی موجودگی میں کیا کسی کی یہ مجال بھی ہے

وہ کسی سے نفرت یا عداوت کر سکے؟

نفرت و عداوت تو وہ مردار خوار پرندے ہیں جو سڑے ہوئے دماغوں اور گلے ہوئے دلوں پر منڈلایا کرتے ہیں۔

جب ہم گدوں کو کسی جگہ منڈلاتے دیکھتے ہیں تو ہمیں اُس مقام پر غلاظت کے جمع ہونے کا یقین ہو جاتا ہے ــــ اس طرح جب ہم کسی کے دل و دماغ کو نفرت و عداوت کا آشیاں پاتے ہیں تو ہم یہ یقین کرنے پر مجبور ہو جاتے ہیں کہ اُس کے دل و دماغ سڑ چکے ہیں اور کیا یہ ایک لمحے کے واسطے بھی باور کیا جا سکتا ہے کہ اس قدر ناپاک دل و دماغ میں شعر کی دیوی اپنا مسکن بنا سکے گی؟

شعر، گلاب کی سی حقیر شے نہیں ہے، جو گھورے پر بھی پیدا ہو سکتا ہے ــــ شعر کی بُنیاد تو لامحدود اور عالمگیر محبّت ہے ــــ جب دل میں محبت اپنے نقطۂ کمال تک پہونچ جاتی ہے۔ اس وقت شعر شروع ہوتا ہے، اور جب اپنے قاتل دشمن کی اداؤں پر بھی پیار آنے لگتا ہے۔ اُس وقت قلبِ انسانی میں شعر کی تخلیق ہونے لگتی ہے ـــــــــــ

شعر ایک ازلی عکس ہے ــــــ کیا مُکدّر آئینہ عکس قبول کر سکتا ہے؟ پیمبر و شاعر دونوں ایک ہی رُوحانی خاندان کے چشم و چراغ ہیں۔ کیا کسی کے پیمبر کے متعلق کبھی یہ ثابت کیا جا سکتا ہے کہ وہ کسی فرد یا گروہ سے نفرت کرتا اور ذاتیات کی بناء پر عداوتیں پالا کرتا تھا؟ اس طرح میں دریافت کروں گا کہ کیا کسی شاعر کے اختیار میں یہ بات ہے کہ وہ کسی سے نفرت کرے، یا کسی کی عداوت دل میں پال سکے؟

اور اگر "شعراء" میں آپ یہ مشاہدہ کریں کہ وہ ایک دوسرے کے دشمن ہیں، ایک دوسرے

کی غیبت کرتے ہیں، ایکدوسرے کے خلاف مضمون لکھتے اور لکھواتے ہیں۔ تو آپ اس موقع پر کیا فیصلہ کریں گے؟

شاعر کی سیرت مانتے ہوئے اُصول ڈالیں گے؟ یا ایسے "شعراء" کے "شاعر ہونے سے قطعی انکار کردیں گے؟

اب بات کا دوسرا پہلو بھی ملاحظہ فرمائیے۔

"شعرائے کرام" کی گنجان آبادی میں تمام لڑائیاں صرف اس بنیاد پر ہیں کہ فلاں ہماری شاعری کا مداح نہیں ہے، اور فلاں ہمارے اشعار کو پسند نہیں کرتا؟

یہ تو ایک "معلوم عوام" حدتک مانی ہوئی بات ہے کہ شعر سراسر ایک ذوقی اور وجدانی شئے ہے۔ یہ کوئی مادی چیز تو ہے نہیں کہ ہم اسے چکھ یا چُھو سکیں ——— یہ کوئی نگینہ بھی نہیں ہے کہ کانٹے میں رکھا اور پل بھر میں وزن معلوم کرلیا۔

شعر کا تو تمامتر انحصار، سامع کے ذوق اور وجدان پر ہوتا ہے، اور کیا ہر فرد کا وجدان اور ذوق ایک ہی نوعیت کا ہوتا ہے؟ اور اگر ایسا نہیں ہے تو برائے خدا و رسول دوسروں کو موقعے دیجئے کہ وہ آپ کے شعر ناپسند بھی کریں۔

اگر غلطی کا وجود خود ہمارے شعر کے اندر ہے تو پھر بُرا ماننے کی کوئی بات ہی نہیں ——— اور اگر غلطی، سامع کے ذوق و وجدان کے اندر موجود ہے، تو پھر اس میں بیچارے سامع کا قصور ہی کیا ہے؟

کیا ہماری شاعری کا مُنکر محض اُس قدرت کے عطا کیے ہوئے ذوق کی بناء پر جو ہمارے ذوق سے متضاد واقع ہوا ہے، اس قابل ہے کہ وہ ہمارے تیروں کا ہدف اور ہماری ملامتوں کا نشانہ ہے؟

ایک صاحب تھے جنھیں آم کے نام سے متلی ہونے لگتی تھی، تو کیا آموں کے عاشق مرزا غالب کو محض اُن صاحب کی آم سے اس فطری نفرت کی بنا پر یہ لائسنس دیا جا سکتا تھا کہ وہ اُس کا گھر کھدوا کر پھینک دیں؟

حقائق سے کتنی بے پایاں ناواقفیت، اور نفسیات سے کیسی لا محدود بیگانگی ہے کہ میں کسی شخص سے صرف اس بنا پر نفرت کرنے لگوں کہ وہ مجھے اچھا شاعر ہی نہیں سمجھتا۔

یہ کیسی مضحکہ خیز جاہلانہ زبردستی ہے کہ صاحب ہمیں شاعر مانو، نہیں تو ہم آپکی اور اپنی جان ایک کر دیں گے۔ اس کے تو یہ معنی ہوئے کہ قدرت نے روزِ ازل تمام انسانوں کے ذوقِ ادب کو میری شاعری کی پسندیدگی کے سانچے میں ڈھالا تھا، اور جو شخص مجھے پسند نہیں کرتا وہ اپنی فطرت اور میری شاعری کا باغی ہے اور ظاہر ہے کہ بغاوت کی سزا موت سے کیا کم ہو سکتی ہے؟

---

# ہمارے مجتہد

تھوڑے دن ہوئے کہ میں ایک مجتہد العصر کی زیارت کے لئے اُن کے دولتکدے پر گیا تھا۔ کیا دیکھتا ہوں کہ برآمدے میں چند ترس آنے کی حد تک دُبلے پتلے مومنین، مرعوبیت و انتظار کی فضا میں بیٹھے ہوئے اونگھ رہے ہیں۔

میں بھی ایک کونے میں جا کر بیٹھ گیا۔ دُبلے مومنوں نے مجھے اس طرح دیکھنا شروع کیا گویا وہ چاندنی رات میں کسی دور کی شئے کو پہچاننے کی کوشش کر رہے ہیں۔

کامل آدھ گھنٹے کے انتظار کی اُلجھی ہوئی گرم سانسوں کے بعد یکایک نعرۂ "صلوٰۃ" بلند ہوا۔ اب جو نظر اُٹھائی تو دیکھا کہ مجتہد صاحب آنکھوں کو جھکائے اور جسم کو چرائے ہوئے اس طرح چلے آرہے ہیں گویا آدھی رات کی تاریکی میں کوئی سہمی ہوئی سازش حرکت کر رہی ہے۔

میں نے بڑھ کر سلام کیا، جس کا اِس طرح جواب دیا گیا، جس طرح ہندوستانی لڑکیاں ایجاب و قبول کے وقت "ہوں" کرتی ہیں، میں نے مصافحے کے لئے ہاتھ بڑھایا قبلہ و کعبہ نے اپنی انگوٹھیوں سے آراستہ اُنگلیوں کی نوکوں کو میری اُنگلیوں سے بعجلت تمام مس کر کے فوراً ہات کھینچ لیا، میری انگلیوں کو مس وہ بالکل ایسا معلوم ہوا گویا خواب میں کسی دیوی کا آنچل ہوا دیتا ہوا نکل گیا۔

اتنے میں ایک دیہاتی وضع کے موٹے تازے بزرگ، جن کی سیڑھیوں پر چڑھنے سے سانس چڑھ رہی تھی اور مونچھوں کے پولے لہلہا رہے تھے، گھبرائے ہوئے آئے اور بغیر دم لئے ہوئے جیب سے ایک پرچہ نکال کر قبلہ وکعبہ کی جانب بڑھا دیا "حضور اس پر دستخط فرما دیں"۔

دیہاتی مومن کی اس خلافِ آداب عجلت پسندی پر تمدن کے آغوش کا پلا ہوا اور معتقدین کی پابوسیوں کا پروان چڑھایا ہوا اجتہاد چیں بجبیں ہو گیا بگڑ گیا۔ تیوریوں میں بل پڑ گئے، اور "مجھے اس وقت فرصت نہیں ہے" کا انتقامی جواب دیکر قبلہ وکعبہ نے منہ پھیر لیا۔ اور اس برہم ہو کر منہ پھیر لینے نے غیر ملفوظ طور پر کہا "دیہاتی، بدتمیز۔ اُجڈ۔ گنوار"۔

لیکن دیہاتی مومن دھن کا پکا، اور عقیدت میں راسخ تھا، اس کا پرچہ والا ہاتھ قبلہ وکعبہ کی جانب بلند ہی رہا، "آپ پرچہ لے جائیں"۔

مجتہد العصر نے پھر جھڑک کر کہا۔ "حضور! میری گاڑی میں صرف دو گھنٹے باقی ہیں اور کام اس قدر ضروری ہے کہ میں ٹھہر بھی نہیں سکتا ہوں، قبلہ وکعبہ کی بڑی پرورش ہوگی اگر اس پرچے پر اس وقت دستخط کر دیں"۔ دیہاتی مومن نے بڑی لجاجت سے عرض کیا "ملائیے، پرچہ لائیے، وقت ناوقت لوگ پریشان کیا کرتے ہیں"۔ قبلہ وکعبہ نے یہ کہہ کر پرچہ دستِ مبارک میں لے کر پڑھنا شروع کیا، پرچہ پڑھنے کے وقت قبلہ وکعبہ کا چہرہ مئی جون کے آسمان کی طرح تُرد کھا اور نکھرا ہو رہا تھا۔ اور آسمان سے آواز آ رہی تھی "اخاہ رے ماؤ رے"، پرچہ پڑھ کر قلم اُٹھایا اتنے زور سے دستخط کئے کہ روشنائی کی چھینٹیں دور دور تک پھیل گئیں، اور صریرِ قلم سے سب وشتم کی آوازیں آنے لگیں۔

"لیجئے" ترازوئے غیض میں تلی ہوئی آواز کے ساتھ مجتہد العصر نے دستخط کر کے پرچہ ان کی طرف پھینک دیا بغیر مہر کا پرچہ دیکھتے ہی حضور مہر مہر کی گھبرائی ہوئی آواز دیہاتی مومن کے گلے سے نکلی۔ اور اس آواز کے سنتے ہی قبلہ و کعبہ نے اپنے ملازم کو گرج کر صدا دی" مہر لاؤ، مہر لاؤ"۔ مہر لاؤ، مہر لاؤ" کے لہجے میں وہی گونج تھی جو کھوکھلا امیروں کی "کوئی ہے" کی فرعونی آواز میں پائی جاتی ہے۔ ملازم نے وحشت زدہ ہو کر مہر پیش کر دی، گھبراہٹ اور خوف سے اس غریب کے مرتب ٹپے اسپنج کی طرح پھول کر رہ گئے۔

قبلہ و کعبہ نے کاغذ پر ثبت فرمانے کے لئے مہر بلند کی اس انداز سے گویا کسی کافر کا سر کچلنے والے ہیں۔ اٹھے ہوئے ہاتھ کے انگوٹھیوں کے فیروزے چمکے، مہر لگنے کی دھم سے مہیب آواز آئی — دیہاتی مومن اچھل پڑا — مہر ثبت فرما دی گئی، اور ثبت کرتے ہی بیچارہ کو ترٹے سے دور سے پھینک دیا گیا۔

یہ ہے ہمارے مجتہدین کرام کا اخلاق — یہ ہے ان مقدس ہستیوں کا عقیدتمند مسلمانوں سے برتاؤ، جو اپنے کو انبیائے بنی اسرائیل کا ہمپایہ سمجھتے ہیں۔

اور یہ ہے آپ کے "علمائے کرام" کا کروفر، آپ کے "حامیان دین متین" کا دبدبہ، اور آپ کے "شمس العلماؤں" کا طنطنہ؟

اور یہ بھی غور کیجئے کہ یہ فرعونیت کا مظاہرہ کس مقام معصومیت سے کیا جاتا ہے؟ بساط ائمہؑ، اور مسند رسولؐ سے! کون ائمہؑ، اور کون رسولؐ؟ وہ ائمہؑ، جو سلام میں سبقت کرنے والے، سب و شتم کا جواب احسان سے دینے والے، منہ پر تھوک دینے والے کے سینے سے اتر آنے والے، اور اپنے قاتل کو شربت پلانے والے تھے۔

اور وہ رسول جو صاحب خلقِ عظیم اور رحمۃ اللعلمین تھا۔ وہ رسول جس نے حکم دیا ہے کہ سائل کو بھی نہ جھڑکا جائے، اور وہ رسول، جس نے کفاروں کی نجاست اپنے مقدس ہاتھوں سے صاف کی تھی۔

ببیں تفاوتِ رہ از کجاست تا بکجا

شکایت کی جاتی ہے مغربی تہذیب، مغربی ثقافت اور مغربی لٹریچر سے کہ یہ ہمارے نوجوانوں کو ملحد و کافر بنا رہا ہے۔ حالانکہ دنیا اور بالخصوص بھولے بھالے مقلد قسم کے مسلمانوں کو اس کا علم نہیں ہے کہ ان خطاب یافتہ مولویوں، ان حکومت گزیدہ مجتہدوں اور ان قوالی زدہ پیروں کی ہر سانس ایک زبردست دار الضرب ہے۔ جہاں آئے دن ارتداد و الحاد کے لاکھوں سکے ڈھلا کرتے ہیں۔

من از بیگانگاں ہرگز نہ نالم
کہ با ما ہر چہ کرد آں آشنا کرد

---

# ہمارے پیر

یہ دیکھئے ایک پیر صاحب خانقاہ کے احاطے میں بیٹھے قوالی سن رہے ہیں۔ کالی بھونرا سی لٹوں میں تیل رینگ رہا ہے، ہونٹھ میں گلوری، اور گلوری میں قوام مہک رہا ہے۔ عبا سبز رنگ کی ہے، تسبیح سرخ ہے، اور جانمازی کا عصا سامنے رکھا ہوا ہے۔ جس کے پاس ہی ایک تھالی میں گلوریاں، اور دوسری میں پھول رکھے ہوئے ہیں۔

مریدوں کا ہجوم ہے۔ مشتاقانِ زیارت کے ٹھٹ کے ٹھٹ لگے ہوئے ہیں۔ کچھ لوگ کھڑے ہوئے ہیں۔ کچھ بیٹھے ہیں۔ کھڑے ہوئے لوگوں میں ہلچل ہے۔ کوئی کسی کے کاندھے پر جھکا ہوا ہے۔ کوئی کسی کی بغل سے جھانک رہا ہے اور کوئی کہنیاں مار مار کر اندر آنا چاہتا ہے۔ بیٹھے ہوؤں میں کوئی تو کسی کے گھٹنے پر گھٹنا اس زور سے رکھے ہوئے ہے کہ اس کی قوالی کا تمام مزا کرکرا ہو رہا ہے۔ اور کسی کے بغل میں دبے ہوئے جوتوں سے کڑوے تیل کی اس قدر بدبو آرہی ہے کہ پاس والوں کی ناکیں سڑی جاتی ہیں۔ اور کوئی اس طرح جھوم رہا ہے کہ دوسروں کے سروں میں ٹکریں لگ رہی ہیں ——— البتہ بازاری عورتیں نسبتاً آرام سے بیٹھی ہوئی ہیں۔ کیونکہ انہیں جوارِ پیری میں جگہ دی گئی ہے اور ان سے آنکھیں لڑا لڑا کر روحانیت کی نبضوں میں خون دوڑایا جا رہا ہے۔

تالیوں کے ساتھ "آہ، وا" کی بلبلادینے والی صدائیں ایسی ہیں کہ بڑی بڑی داڑھیوں

والے بوڑھوں کے مونڈھے رقص کرنے کے لئے ہلے چلے جاتے ہیں۔

دھوتیاں باندھے ہوئے مُرید ہر "آرے آرے می کنم" کی آواز پر جس کے معنی وہ بالکل نہیں سمجھتے لانبے لانبے ڈگ رکھتے ہوئے پیر کے سامنے آآ کر نذریں پیش کر رہے ہیں کہ اتنے میں ایک نہایت بھدّا تُندیل ادھیڑ آدمی، جس کی صورت ناریل سے ملتی ہوئی ہے یکایک ایک چیخ مارتا ہے، اور کھڑا ہو کر تھرکنے لگتا ہے "آرے آرے می کنم، آرے آرے می کنم، ہاں آرے آرے می کنم، "آرے آرے می کنم"، کا ہنگامہ برپا ہو جاتا ہے اور تمام محفل اُچھل کود میں مبتلا ہو جاتی ہے۔

مرید چیخیں مار مار کر پیر کو نذریں دینے لگتے ہیں۔ دو روپے کی نذر والے سے پیر صرف مصافحہ کرتا ہے اور چار روپے والے کے گلے میں باہیں ڈال دیتا ہے اور چیخیں مار مار کر جھولنے لگتا ہے۔

یہ ہے اسلامی تہذیب کا مظاہرہ، اور یہ ہے اسلام کی روحانیت کا اعلان ——
ڈنکے کی چوٹ پر اعلان، چیخیں مارتا، ناچتا، تالیاں بجاتا اور تھرکتا ہوا اعلان:-
شکایت کی جاتی ہے کہ ہم مظلوم ہیں۔ بے دست و پا ہیں۔ مفتوح ہیں تو کیا تم سارنگیوں کی روں روں، اور تالیوں کی چٹاچٹ اور "آہے وا" کی گونج میں ممالک عالم کو مسخر کرنا چاہتے ہو؟ کیوں نہ ہو اے ناچنے والو سور ماؤ!

# الفاظ اور شاعر

الفاظ کو کاغذ پر روشنائی کی لکیریں نہ سمجھو، وہ نہ تو بے جان لکیریں ہیں، نہ ہوا کی گرہیں۔

الفاظ تو ذی حیات ہیں، انسانوں کی روحِ ذی حیات۔

الفاظ بھی آدمیوں ہی کی طرح پیدا ہوتے اور مرتے ہیں، بیمار پڑتے اور تندرست ہوتے ہیں۔ بڑھتے اور گھٹتے ہیں۔ گوشہ نشین رہتے اور سفر کرتے ہیں۔ یہ بھی اپنے اپنے خاص مزاج، عادات، رسوم، روایات اور تاریخی واقعات رکھتے ہیں۔ ان کی دنیا میں بھی ذات پات اور مذہب و معاشرت کا رواج ہے۔ یہ بھی انجمنیں اور سوسائیٹیاں بنا کر رہتے اور ترقی کے مدارج سے انھیں بھی گذرنا پڑتا ہے۔

ان میں بھی مختلف نسلیں، خاندان اور شجرے ہوتے ہیں، اور ہر خاندان اپنے ہی عزیزوں اور کُفُو میں شادی کرتا ہے۔

الفاظ پر بھی لڑکپن، جوانی اور بڑھاپے کی فضائیں آتی ہیں۔ ان میں بھی بعض تو ہم انسانوں کی طرح نیکنام ہوتے ہیں۔ اور بعض بدنام۔ بعض عبائیں پہنے ہوئے دیوتاؤں کے مندروں میں رہتے ہیں، بعض دستاریں زیب سر کئے ہوئے درباروں میں اور بعض ننگے پاؤں بازاروں میں مارے مارے پھرتے ہیں، بعض کے ہات پاؤں چومے

جاتے ہیں۔ اور بعض جب دروازے پر آتے ہیں تو انہیں دھتکار دیا جاتا ہے۔ ان میں متقی و پرہیز گار بھی ہوتے ہیں۔ اور آزاد و خراباتی بھی۔ ان میں امیر بھی ہوتے ہیں اور غریب بھی، متوسطین کا طبقہ ان میں بھی اہمیت رکھتا ہے اور اپنے حقوق کا مطالبہ کرتا رہتا ہے۔

الفاظ میں بھی ہم انسانوں کی طرح بعض الفاظ انتہا درجہ کے شریف، رقیق القلب اور بردبار ہوتے ہیں۔ اور بعض پرلے درجہ کے مفسد، سفاک اور دل آزار۔ ان میں سے بعض تو باغی قسم کے ہوتے ہیں۔ اور بعض چپراسی ذہنیت کے، بعض بزم کے رسیا ہوتے ہیں اور بعض رزم کے مردِ میدان بعض کی کمروں پر تو لمبے پرتلوں کی تلواریں لٹکی رہتی ہیں اور بعض کے گلے میں پھولوں کی بدھیاں اور کان میں سونے کے دُر پہنتے ہیں۔

لیکن تمام الفاظ میں یہ ایک عجیب مشترک و عمومی خصوصیت پائی جاتی ہے کہ وہ بے ہمہ و باہمہ رہنا ہی پسند کرتے ہیں ملتے تو سب سے ہیں مگر اپنے کو لئے دیئے ہوئے۔ معلوم نہیں یہ شرمیلے ہوتے ہیں کہ مغرور۔ مگر ان سب کی یہ ایک عادت ہے کہ جلد بے تکلف ہو جانے کو بہت ہی بُرا سمجھتے ہیں اور دیر آشنائی پر کاربند رہتے ہیں۔

آدمی کے حافظے کی کمزوری، یا درس و تدریس کے شوق نے نہایت ہی گستاخی کے ساتھ انہیں لغات کی نمائشی الماریوں میں سجا دیا ہے۔ یہ ان الماریوں میں طوعاً کرہاً بیٹھے تو ہیں، مگر بڑی چالاکی کے ساتھ انھوں نے اپنے چہروں پر نقابیں ڈال رکھی ہیں تاکہ انہیں بہ آسانی پہچانا نہ جا سکے اور مکمل خط و خال تو کبھی نمایاں ہی نہ ہو سکیں۔

جب تک کوئی اللہ کا بندہ ان کے پیچھے نہ پڑ جائے، ان کی گلیوں کی خاک نہ

چھان ڈالے، مہینوں نہیں برسوں ان سے ملے جلے نہ، ان کی میزبانی نہ کرے۔ ان کے گھر مہمان نہ رہے، سالہا سال تک ان کے ساتھ نشست و برخاست نہ رکھے ان کی غمی شادی میں شریک نہ ہو، ان سے رشتہ ناتا نہ جوڑے۔ ان کی نبضوں کی رفتار۔ ان کے خون کی گردش اور ان کے خاندانی و ذاتی خصوصیات کو نہ پرکھ لے، اس وقت تک یہ مغرور یا شرمیلے الفاظ اس سے بے تکلف نہیں ہوتے، اور اسے اپنے مزاج کی افتاد اور اپنے اسرار سے آگاہ کرنا پسند نہیں کرتے۔

انسانوں کے بے شمار طبقوں میں سے صرف ادیبوں اور شاعروں کے دو ایسے طبقے ہیں جن سے ان کی بے تکلفانہ رسم و راہ اور مخلصانہ دوستی ہے۔

ادیبوں سے ہر چند ان کی ملاقات دوستانہ اور مخلصانہ ہوتی ہے اور دونوں ایک دوسرے کے گھر اکثر آیا جایا بھی کرتے ہیں لیکن بعض نازک مزاج، اسرار پسند اور نغمہ پرور اونچے گھرانوں کے الفاظ ان سے کھل کھیلنا اور خار ملار کھنا پسند نہیں کرتے، وہ اگر ادیبوں کے سامنے آتے بھی ہیں تو ان شوخ و شنگ لڑکیوں کی طرح جو دور سے تو خوب لگاوٹ دکھاتی ہیں لیکن جب اُن کا دامن پکڑنے کے لیے لپکو تو انگلیاں چمکاتی اور قہقہے مارتی ہوئی الٹے پاؤں بھاگ جاتی ہیں۔

البتہ شاعروں کے ساتھ ان کا برتاؤ دوستوں ہی کا سا نہیں، قرابت داروں کا سا ہوتا ہے۔ وہ شاعروں سے اس طرح ملتے جلتے ہیں جیسے ایک ہی گھر کے مختلف افراد یا ساتھ کھیلے ہوئے لنگوٹیا یار۔

شاعروں کو انھوں نے یہاں تک اختیار دے رکھا ہے کہ وہ جب چاہیں ان کے لباس تبدیل کر دیں۔ ان کی لے اور رنگ بدل دیں۔ ان کا رُخ موڑ دیں۔ ان کے

معنوں میں تنگی یا وسعت پیدا کردیں۔ اور ان کے خط و خال میں کمی بیشی فرمادیں۔ شاعر سے ان کے گھروں کی عورتیں بلکہ کنواریاں تک پردہ نہیں کرتیں۔ وہ جب چاہے دوپہر ہو یا آدھی رات بے دھڑک ان کے گھروں اور ان کی خوابگاہوں میں آجا سکتا ہے۔

شاعر کے سامنے آتے ہی ہر نسل اور ہر مزاج کے الفاظ اپنی نسلوں اور مزاجوں کا جھگڑا بھول جاتے ہیں، ذات، پات، اور رنگ و مذہب کی کوئی آویزش باقی نہیں رہتی وہ سب ایک ہی تھالی میں کھاتے، ایک ہی کوزے میں پیتے اور ایک ہی حلقے میں بیٹھ جاتے ہیں۔ شاعر کا مکان الفاظ کی عبادتگاہ ہے۔ جہاں ادنیٰ و اعلیٰ اور شاہ گدا ہر قسم کے الفاظ ایک ہی صف میں کھڑے نظر آتے ہیں اور صفوں میں ایسی شائستگی ہوتی ہے جیسے راگنی کے بولوں میں ہم آہنگی۔

اکثر اوقات روحانی لمحوں اور وجدانی ساعتوں میں جبکہ شاعر کے احساسات انگڑائی پر انگڑائیاں لینے لگتے ہیں، الفاظ کی ٹولیوں کی ٹولیاں جن میں بوڑھے، جوان، لڑکے اور لڑکیاں سبھی ہوتے ہیں۔ شاعر کے پاس ہواؤں کے دوش پر آتے ہیں اور اس کی معنویت کے گرد حلقہ باندھ کر اس طرح ناچتے اور گاتے ہیں کہ کبھی تو ماہی سے ماہ تک تبسم ہی تبسم جھلکنے لگتا ہے اور کبھی ذروں سے لیکر ستاروں تک آنسو ہی آنسو نظر آتے ہیں۔

---

# اُمرائے ہند

ہندوستان کے امرا سے اربابِ فکر کو ہمیشہ یہ بجا شکایت رہی ہے کہ وہ اپنی قوم کی خدمت کا کبھی خواب تک نہیں دیکھتے، خدمت تو بڑی چیز ہے، یہ حضرات تو اپنی قوم کی ذہنیت پست کرنے، اور اس کے ولولوں کا گلا گھونٹنے میں ہمیشہ سے نمایاں حصّہ لیتے چلے آئے ہیں۔

حالانکہ اگر یہ ضرورت سے زیادہ تن آسانیوں کے پرستار، تھوڑی سی توجہ بھی صرف کرتے تو اُن کی متفقہ دولت، ہندوستانیوں کو اس وقت خدا جانے کہاں سے کہاں پہنچا چکی ہوتی۔

لیکن ان کا روپیہ تو صرف ہوتا ہے کونسل بازیوں۔ عیش پرستیوں، حُکّام نوازیوں گھوڑدوڑوں۔ ہاکیوں، اور کُتّوں پر۔

سازِ عشرت کی گونج میں اُن کی رنگین شب بیداریاں ٹھیک اُس وقت شروع ہوتی ہیں، جب عین ان کی دیوار کے نیچے، اِن کے فاقہ کش بچے روٹی مانگتے مانگتے سو جاتے ہیں۔

یہ امراء جو محض بخت و اتفاق کی بدولت "امراء" کہے جاتے ہیں، اپنے کو سطحِ انسانیت سے بالا، اور مخلوق کو سطحِ حیوانیت سے بھی فروتر سمجھتے ہیں۔

یہ مخلوق سے اِس قدر عجز و عبادت، اور حمد و ثنا کا مطالبہ کرتے ہیں، جتنا خدا بھی نہیں کرتا۔

سرمایہ داروں کی یہ خطرناک جماعت اور امراء کا یہ ہولناک ادارہ، انسانوں میں غلوے نفس، خودداری۔ اخلاقی جرأت، خودشناسی، اور راست بازی پیدا کرنے کی عوض ان میں دنائت، مسکنت، دروغ بافی، سازش، بزدلی، طمع، اور خوشامد پیدا کرنے کا ارتکاب کیا کرتا ہے۔

ان امراء کی دولت ایک ایسی مکروہ دارالضرب ہے جس میں معائب کے سکے ڈھلا کرتے ہیں۔

اپنے ملازموں، مصاحبوں، عزیزوں اور متوسلین کے ساتھ تخلّق و مدارات پیش آنا ان کی کھٹکتی ہوئی شریعت میں حرام مطلق ہے۔

یہ اربابِ دول "کوئی ہے" کی فرعونی آوازوں سے اپنے ملازموں کو پکارتے ہیں۔ اپنے کو "سرکار"، "خداوندِ نعمت"، "حضور"، اور "جہاں پناہ" کہلواتے ہیں، اور دوسروں کو مجبور کرتے ہیں کہ وہ اپنی ذات اور اپنے "انا" کی نفی کرتے ہوئے اپنے کو "فدوی"، "خادم"، اور "خانہ زاد" کہیں۔

انھوں نے اپنے متوسلین کی ہمتیں یہاں تک توڑ رکھی ہیں کہ انھیں اس کا کامل یقین ہو چکا ہے کہ اگر وہ ان کے دربار سے نکال دیئے گئے تو بھوکوں مر جائیں گے

امراء کے فریب خوردہ ملازم اور متوسلین اپنے کو دریا میں ڈوبی ہوئی مچھلی فرض کئے ہوئے ہیں۔ جو اُسی وقت تک لبریز ہے، جب تک کہ دریا میں ڈوبی رہے۔ اور اگر اسے پانی سے نکال لیا جائے، تو ایک لمحے میں خالی ہو کر رہ جائے۔

اس کے علاوہ ایک کا ایک محبوب خبط ہوا کرتا ہے، اور جب تک اُن کے محبوب خبط کو اپنے اوپر طاری نہ کر لیا جائے اُن کے دربار تک رسائی نا ممکن ہے یہ ارباب زر سلاموں، اور خطابوں کا جواب دینا بھی ضروری نہیں سمجھتے۔ اور اگر کسی کے خط کا جواب دیتے بھی ہیں تو پرائیویٹ سکریٹری کے ذریعے سے اور صرف دو سطروں میں۔

کاش سلام کے باب میں بھی وہ یہ بندوبست کر دیں کہ جب کوئی انھیں سلام کرے تو ان کا چوبدار اُن کی طرف سے سلام کا جواب دے دیا کرے۔ تموّل واستبداد کا ازل سے یہ چلن رہا ہے کہ وہ اپنے سے بہتر افراد کو اپنے قریب پھٹکنے بھی نہیں دیتا کیونکہ اپنے سے بہتر افراد سے آنکھیں چار کرتے ہوئے اُس کا مورد ثی غرور پاش پاش ہونے لگتا ہے۔ اور اس کا ہمیشہ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ اُمراء کے گرد و پیش، نااہلوں جاہلوں، خوشامدیوں، منافقوں اور مسخروں کے لشکر جمع ہو جاتے ہیں۔

درباروں میں نااہلوں اور مسخروں کے ہجوم سے تین سخت ہولناک نتائج مُرتّب ہوتے ہیں۔

(۱) رئیس کی ذات میں ایک بہتر انسان اور اعلیٰ حاکم بننے کی تمام صلاحیتیں رفتہ رفتہ فنا ہو جاتی ہیں۔

(۲) (الف) یہ نااہل اور مسخرے اپنے رُسوخ سے بہ خصوصیت کے ساتھ اُن قابل افراد کا سر کچلنے میں مشغول رہتے ہیں۔ جن کی طرف سے اُنھیں یہ اندیشہ ہوتا ہے کہ اگر وہ دربار میں پہونچ گئے تو پھر ہماری پرسش نہ ہوگی۔

(ب) چونکہ یہ نااہل اور مسخرے نہایت ہی ذلیل مسالے کے بنے ہوتے ہیں

اس وجہ سے اپنی دربار رسی کا رعب ڈال کر یا دوسروں کو غلط توقعات دلا کر رشوتیں لیا کرتے ہیں۔

(۳) اِن نا اہلوں اور مسخروں کا عروج دیکھ دیکھ کر دوسرے حوصلہ مند افراد جو دربار تک پہونچنے کو معراج سمجھتے ہیں۔ اس مغالطے میں پڑ جاتے ہیں یا انھیں مجبوراً یہ فیصلہ کرنا پڑتا ہے کہ خوشامد، و نامرد۔ سازش، اور مسخرگی ہی دنیا میں عروج و تموّل کا سیدھا راستہ ہے۔ جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ وہ کمینہ اور مسخرہ بننے کی مشقیں شروع کردیتے، اور رفتہ رفتہ اپنے کو رذالت کے سانچے میں ڈھال لیتے ہیں۔ جن میں سے دو چار تو اپنی سعیٔ پیہم کی بدولت مصاحب خاص یا درباری مسخرے کا منصب حاصل کرنے میں کامیاب ہو جاتے ہیں، اور باقی تمام لوگ بیچ طبقے میں رہتے ہوئے اپنی کمینگی سے سوسائٹی کے تباہ کرنے میں مشغول رہتے ہیں۔

دنیا جانتی ہے کہ متوسطین کا طبقہ ہی ہر قوم میں ریڑھ کی ہڈی ہوا کرتا ہے۔ اگر اچھے پیمانے پر اُس کی ذہنی تربیت کردی جائے، اور یہ گروہ اپنی بے پایاں قوتوں پر مُطلع ہو جائے تو آنِ واحد میں دنیا کا نقشہ بدل دیا جاسکتا ہے۔ لیکن انتہائی قلق تو اسی بات کا ہے کہ امراء کے ہاتھوں سب سے زیادہ یہی طبقہ پامال اور ذلیل رہتا ہے۔ اور اس سے سوسائٹی کو جلد نقصان پہونچتا ہے۔ اس کی تلافی امکان سے خارج ہے۔

سعدی نے ان امرائے کرام اور سلاطینِ فلک بارگاہ کے باب میں۔

"گاہ بہ سلامے برنجند گاہ بہ دشنامے خلعت بدہند" کا کلیہ بنایا تھا۔

تمام دنیا کے اربابِ خرد سے، خواہ وہ کسی مذہب و ملت اور نسل و وطن کے ہوں دانشمندی اور عقل کے نام پر دریافت کیا جاتا ہے کہ اِن سلام سے رنجیدہ ہونیوالوں

اور ان گالیاں کھا کر خلعت بخشنے والوں کا وجود، عالم انسانیت کے حق میں زہر قاتل کا حکم رکھتا ہے۔ یا تریاق کا؟ یہ گروہ زمین کے لئے موجب برکت و سعادت ہے۔ یا باعث نکبت و نحوست؟ یہ طبقہ نوع انسانی کو پروان چڑھا رہا ہے۔ یا جسمانی اور ذہنی دونوں صورتوں سے مدقوق بنا کر ہلاکت کی طرف لئے جا رہا ہے؟

اس سلسلے میں مجھے یہ بھی پوچھنے کا حق پہونچتا ہے کہ اس انسانوں کا خون چوسنے والی سرمایہ داری کو آخر کس نے آزاد چھوڑ رکھا ہے؟

کیا قانون نے؟

اور اگر انسانی مساوات کے سرپرست، حقوق اولادِ آدم کے مُربّی، اور عدل و انصاف کے پروردگار قانون ہی نے اس درندے کو خون آشامی کے واسطے آزاد چھوڑ دیا ہے تو خدا کے لئے بتاؤ کہ اب عدل و انصاف کے واسطے کس کا دروازہ کھٹکھٹایا جائے؟ اور انسانی دردمندیوں کی داد اس کرۂ خاکی پر کس سے لی جائے؟

قانون، قانون، پکارنے سے کوئی فائدہ نہیں، قانون، سرمایہ داروں کا ایک کھلونا ہے۔ اور کچھ نہیں۔

لیکن میرے عزیز دوستو میں مایوس نہیں ہوں، میری آنکھیں ایک تابناک مستقبل پر جمی ہوئی ہیں۔

کیا تم نہیں دیکھتے کہ امرا یعنی پٹاریوں کے سڑے ہوئے انگور، قدرت کی بنائی ہوئی زمین پر اس طرح اکڑ اکڑ کر چل رہے ہیں گویا وہ زمین کا کلیجہ پھاڑ ڈالیں گے اور آسمان کے شامیانے میں سوراخ کر دیں گے؟

کیا تم ان غریبوں کا گوشت چبانے والوں کی چال نہیں دیکھتے، گویا آسمانوں

سے بلاؤں کا نزول ہو رہا ہے؟

اور کیا تمہیں تاریخ نے کبھی یہ نہیں بتایا کہ سرمایہ داری کی یہ متکبّرانہ فرعونی وہامانی رفتار، اُسی وقت سب سے زیادہ اپنے مظاہرے پر مُصر ہوتی ہے جب کہ کامل تباہی اور مکمل ہلاکت کا غار صرف ایک قدم کے فاصلے پر رہ جاتا ہے۔ اور کیا تم نے نہیں سُنا کہ:۔

بھڑکتا ہے چراغِ صبح جب خاموش ہوتا ہے

# بھارتیہ ساہتیہ پرشد کی اصل حقیقت

اگر چراغ لیکر دیکھا جائے تو ہندوستان سے بڑھ کر کوئی منحوس اور بدبخت ملک نہ ملے گا۔

یہ سرزمین تو اس قسم کی ہے کہ یہاں ایسی باتوں پر بھائی بھائی کا خون بہاتا رہتا ہے۔ جنھیں دوسرے ملکوں میں اس قابل بھی نہیں سمجھا جاتا کہ اُن پر ایک لمحے کے واسطے بھی توجہ کی جائے۔

اس دوزخ کی آنکھ کے تارے ہندوستان میں آئے دن ایک نہ ایک نیا فتنہ اُٹھا کرتا ہے، اور اہلِ ملک ہر روز تازہ آویزشوں میں مبتلا نظر آتے ہیں۔
کبھی تو گائے باجے پر ہنگامہ ہوتا ہے، کبھی ناقوس و اذان پر پینترے بدلے جاتے ہیں، کبھی رام لیلا اور محرم کے جلوس پر سوڈے کی بوتلیں اور پتھر پھینکے جاتے ہیں۔ کہیں پیپل کے درخت اور شاہ صاحب کے احاطۂ مزار پر خوں ریزیاں ہوتی ہیں۔ کبھی جلوسوں کے تقدم و تاخر پر تلواریں نکل پڑتی ہیں کہیں مدحِ صحابہ اور منقبت ....؟ پر فساد برپا ہو جاتا ہے، اور کبھی قادیانیوں اور احراریوں میں گلگنچ اور فوجداری ہوا کرتی ہے۔
اہلِ ہند کو مژدہ ہو کہ ان ہنگاموں کے دوش بدوش نہ بھارتیہ ساہتیہ پرشد کے نام سے اب فتنے کا ایک نیا دروازہ اور کھل گیا۔

گانے باجے کی آویزشوں کے سلسلے میں تو دل کو یہ کہہ کر تسلی دے لیجاتی تھی کہ یہ عوام اور جُہلا کا فعل ہے۔ لیکن اس "بھارتیہ ساہتیہ پرشد" کے فتنے کا آغاز تو اُن لوگوں نے کیا ہے جو صرف تعلیم یافتہ ہی نہیں، مُلک کے مشہور و معروف افراد ہیں، اور صرف اتنا ہی نہیں بلکہ بدبخت ہندوستان کے عظیم ترین سیاسی راہنما بھی ہیں۔

چیست یارانِ طریقت بعد ازیں تدبیر ما؟

مولوی عبدالحق صاحب معتمد انجمن ترقی اُردو اورنگ آباد دکن کا ایک مضمون "بھارتیہ ساہتیہ پرشد کی اصل حقیقت کے نام سے ——— موصول ہوا تھا، جسے پڑھ کر دل کو ایسا صدمہ ہوا جس کا اس سے پیشتر کبھی تجربہ نہیں ہوا تھا۔

اس پرشد" کے صدر ہندوستان کے سب سے بڑے روحانی اور سیاسی لیڈر مہاتما گاندھی، اور اس کے رُوحِ رواں وقت کے سب سے اعلیٰ ملوکیت شکن ہیرو پنڈت جواہر لال نہرو ہیں۔

چو کفر از کعبہ برخیزد کجا ماند مُسلمانی؟

مہاتما گاندھی پر یادش بخیر! میں ایک زمانے میں ایمان لے آچکا تھا اور سمجھتا تھا کہ قدرت نے ہندوستان کے نجات دلانے والے کو آخر پیدا کر ہی دیا۔

ہر چند اب وہ عقیدت باقی نہیں رہی، تاہم میں مہاتما کی اب بھی بے انتہا عزت کرتا ہوں، لیکن جہاں تک مستقبل کا تعلق ہے، میری سیاسی امیدیں جواہر لال نہرو ہی سے وابستہ ہیں، کیونکہ پنڈت میں مجھے ایسی تڑپتی ہوئی زندگی کا نشان ملتا ہے جو مہاتما میں نہیں ہے اور نہ مہاتما کے سے انسان میں ایسی قوی اور قلعہ شکن زندگی پیدا ہی ہو سکتی ہے۔ اس لئے جواہر لال کا اس فتنۂ مدبرشد" کے بانیوں میں سے ہونا

میرے واسطے ایک ایسی روحانی اذیت ہے جو کسی طرح برداشت ہی نہیں کی جاسکتی جواہر لال کا سا انسان، اور فرقہ پروری کا دانستہ یا نادانستہ شکار ہو جائے ہندوستان کی اس سے بڑھ کر اور کیا بدقسمتی ہو سکتی ہے۔

جولیس سیزر پر جب قاتلانہ حملہ کیا گیا اور اُس نے دیکھا کہ حملہ آوروں میں اُس کا حکیم اور حلیم دوست "بروٹس" بھی شامل ہے، تو اس نے چیخ مار کر کہا، "بروٹس" تم بھی میرے قتل پر آمادہ ہو"، اور یہ کہہ کر اُس نے اپنا منہ چھپا لیا، تاکہ بہت جلد اُس کا خاتمہ ہو جائے۔

ہندو مسلم اتحاد کا بھی اس وقت یہی حال ہے، اور روحِ وطن چیخ رہی ہے کہ "جواہر لال تو بھی مجھے فنا کر دینے پر تُل گیا ہے؟"

ہندوستان کی موجودہ فضا میں بیباکی اور راست بازی کے ساتھ اظہار خیال کرنا ایک سخت مرحلہ بن چکا ہے۔ کیونکہ مدت کی سعی پیہم کے بعد ہماری یہ عادت ڈلوادی گئی ہے کہ ہم ہر بات کو فرقہ پروری کی عینک سے دیکھنے لگیں۔ اسی لئے مجھے سخت اندیشہ ہے کہ میرے اس بیان کو بھی فرقہ پروری کی عینک سے دیکھا جائے گا۔

لیکن میرے سیاسی عقاید سے کم از کم ہندوستان کا وہ تمام طبقہ جو اردو ادبیات سے دلچسپی رکھتا ہے، بخوبی واقف ہے کہ اگر آفتاب کے نیچے فرقہ پروری کا کوئی سب سے بڑا دشمن موجود ہے تو وہ میں ہوں۔

میں کامل بیس برس سے ہندوستان کو بیداری، مردانگی اور اتحاد کی جانب پکار رہا ہوں —— میں ہندوؤں اور مسلمانوں میں صرف سیاسی اتحاد نہیں چاہتا کیونکہ میرا عقیدہ ہے کہ ہر وہ ہستی، یا شے جو سیاسیات سے آلودہ ہو جاتی ہے، اُس میں

نفاق سرائیت کرجاتا ہے۔

میں تو ہندوؤں اور مسلمانوں کی رُوحوں میں اتحاد دیکھنا چاہتا ہوں اور میری عقیدے میں ہندوستان کی کامل نجات ناممکن ہے۔ جب تک ہندوؤں اور مسلمانوں میں باہمی ازدواج قائم ہو کر ان دونوں گروہوں کی تہذیب و معاشرت ایک نہ ہو جائے۔

آزادی و اتحاد کی سی مقدس چیز میں مذہب کا ٹھونسنا صرف ان خیرہ سروں کا وطیرہ ہو سکتا ہے جو یا تو ہندوستان میں پھُوٹ ڈالنے کی روٹی کھاتے ہیں، یا جن کی سرزمینِ دماغ قحط زدہ ہو کر خشک ہو چکی ہے۔

ل

دنیا جانتی ہے کہ اُردو، ہندوؤں اور مسلمانوں کی مشترکہ زبان ہے اور انھیں دونو کے آغوش میں یہ پروان چڑھی ہے۔

میں ہندوستان کے تمام باشندوں سے، خواہ وہ ہندو ہوں، یا مسلمان، سکھ ہوں یا پارسی، بہ بانگ بلند یہ عرض کروں گا کہ ہندو مسلم اتحاد کی قدیم یادگار یعنی اُردو کو زندہ اور باقی رکھنا اِن کا سب سے بڑا قومی فریضہ ہے اور اگر خدانخواستہ اُردو کو فنا کر دیا گیا تو آج جو میں کہہ رہا ہوں اُسے سب سُن لیں، یاد رکھیں، بلکہ گرہ میں باندھ لیں کہ پھر اس سرزمین پر ہندو مسلم اتحاد کا خواب کبھی نہ دیکھا جا سکے گا۔ اور ہندو مسلمان اُس وقت تک ایک دوسرے کے دشمن اور غیر کے محکوم رہیں گے جب تک کہ آوازِ صُور، زمین اور آسمان کے پرخچے نہ اُڑا دے۔

دیکھو کہیں اُردو کو یہ نہ کہنا پڑے۔

خاک اڑانے لگے جب کر چکے برباد مجھے

---

# سیاسی انجمنیں

ہر ملک میں اتنی سیاسی انجمنیں ہوا کرتی ہیں، اور ہر انجمن تمام ملک کی نمائندگی کا اس بلند آہنگی کے ساتھ اعلان کرتی رہتی ہے کہ یہ فیصلہ کرنا دشوار ہو جاتا ہے کہ کس انجمن کو معتبر سمجھا جائے۔ اور خصوصیت کے ساتھ ایک ایسے شخص کے لئے جس کا سیاسی مطالعہ محدود ہو یہ معاملہ سخت پیچیدہ اور صبر آزما ہوتا ہے کہ وہ کس جماعت میں شریک ہو، اور کسے اپنا لیڈر تسلیم کرے۔

یہ موضوع بہت کچھ خامہ فرسائی چاہتا ہے جس کے واسطے میں اس وقت بالکل تیار نہیں ہوں، البتہ اس مسئلے میں اگر میری ان دو ناچیز ہدائتوں کا خیال رکھا جائے گا تو دھوکہ کھانے کا امکان بہت ہی کم باقی رہ جائے گا۔

پہلی بات تو یہ ہے کہ ایک متعدد و مختلف فرقے رکھنے والے مُلک کی ہر اُس انجمن سے گریز کرنا چاہیئے جو ملک کے مجموعی اور عموعی مفاد کو پسِ پُشت ڈال کر کسی خاص جماعت کے تحفظ کی خاطر عالمِ وجود میں لائی گئی ہو۔

اور دوسری بات یہ ہے کہ ایک محکوم مُلک کی ہر اُس انجمن سے پناہ مانگنا چاہیئے جس کی باگ اُن حضرات کے ہاتھوں میں ہو جن کے ناموں کے ساتھ خطابوں کے دُم چھلّے لگے ہوئے ہیں۔

اب اِن باتوں کی سرسری سی تشریح بھی سُن لیجئے۔

(الف) اِس بیسویں صدی میں خصوصیت کے ساتھ، راہنما اور لیڈر بننے کا شوق، ایک عالمگیر وبا کی صورت اختیار کر چکا ہے، اور ہر وہ شخص جو دو سطریں لکھ سکتا، اور دو چار جملے بول سکتا ہے، اس کا تمنائی ہے کہ اُسے لیڈر تسلیم کر لیا جائے لیکن حقیقی لیڈری، چونکہ خود اپنے ہی خون میں نہالنے کا نام ہے، اِس لئے یہ اربابِ غرض اس طرف تو رُخ کر ہی نہیں سکتے، البتہ اپنی ہوس کو آسودہ کرنے کی خاطر لیڈری کی نقالی شروع فرما دیتے ہیں اور لیڈری کی نقالی یوں کی جاتی ہے کہ وہ جس فرقے سے تعلق رکھتے ہیں اُس کے حقوق کے تحفظ کی ایک فرضی سی انجمن بنا کر اپنے فرقے کی علمبرداری کے ڈھول پیٹنے لگتے ہیں جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ وہ اپنے فرقے میں مقبول و ہر دلعزیز بن جاتے ہیں۔ شہر کے عمائد اور حُکام میں اُن کی پرسش ہونے لگتی ہے اور آخر کار وہ اپنی تقریباً اُن تمام پوشیدہ تمناؤں کو نکال لیتے ہیں جو اس سوانگ کے بغیر نکل ہی نہیں سکتی تھیں۔

یہ ہے راز اُن تمام شاندار انجمنوں اور لیگوں کا جو کسی ایک خاص فرقے یا کسی ایک خاص گروہ کے حقوق کے تحفظ کی خاطر خلق فرمائی جاتی ہیں۔

(ب) اب رہی دوسری بات، یعنی ہر اُس انجمن سے پناہ مانگنا چاہیئے جس کی باگ خطاب یافتہ حضرات کے ہاتھوں میں ہو، سو اُس کے متعلق یہ گزارش ہے کہ دنیا کی کوئی بدیسی گورنمنٹ اپنی رعایا کو کبھی عزت کی نگاہ سے دیکھ ہی نہیں سکتی۔ ہر حاکم قوم، اپنے محکوم قوم کو چوپاؤں سے بدتر سمجھنے پر مجبور ہوتی ہے لیکن اس کے باوصف ہر حکومت اپنے محکوموں کو خطابات سے ضرور سرفراز کرتی ہے۔ کیونکہ دنیا کی کوئی گورنمنٹ

اس وقت تک چل ہی نہیں سکتی، جب تک کہ محکوم قوم کے افراد اس کا ہاتھ نہ بٹائیں۔ لیکن محکوم قوم کے افراد کو خطاب دینے سے پیشتر ہر حکومت سو سو مرتبہ خوردبین لگا لگا کر بڑی احتیاط کے ساتھ اس بات کی جانچ کر لیتی ہے کہ جسے خطاب دیا جانے والا ہے، وہ

(۱) اپنی قوم اور اپنے وطن کا درد تو سینے میں نہیں رکھتا؟

(۲) آزادی کا تو طلبگار نہیں ہے؟

(۳) حکومت کی خاطر اپنے وطن سے غداری کرنے میں پس و پیش تو نہیں کریگا؟

(۴) احساس، راستباز، غیر تمند، رقیق القلب، شریف اور خوددار تو واقع نہیں ہوا ہے؟

اور جب حکومت کو کامل یقین ہو جاتا ہے کہ وہ ان تمام متذکرہ بالا خطرناک عیوب سے پاک ہے تو اُس وقت وہ ایک شفیق باپ کی طرح خطاب کا بوسہ اُس کے ماتھے پر ثبت کر دیتی ہے۔

بہ الفاظِ دیگر، سرکاری خطاب، حکومت کی طرف سے ایک مُصدّقہ اعلان ہوتا ہے اس بات کا کہ ہر ممکن بلڈ اگزامنیشن ( BLOOD EXAMINATION ) (خون کا امتحان)، اور ہر ممکن خوردبین کے ذریعے سے یہ بات ثابت ہو چکی ہے کہ خطاب یافتہ "حُبِ وطن" اور "شرافت" کے امراض سے قطعی طور پر منزّہ اور پاک ہے۔

اور جب خطاب یافتہ بزرگوں کی حالت یہ ہے تو انصاف سے کہئیے کہ اس نامراد انجمن کے شعبہ دواسازی میں، جس کے ہاسپٹل انچارج، اور صدر الاطبّا یہ مُصدّقہ شرفاء قوم ہوں، کسی مُلک کے واسطے زہر تیار ہو سکتا ہے، یا تریاق؟۔

# اَودھ کے زمیندار اور تعلقدار

اس تکلیف دہ موضوع پر قلم اُٹھانا، ایک نہایت ہی خشک اور نامطبوع خامہ فرسائی میں مبتلا ہوتا ہے۔

کسی فرد یا جماعت کی عیب شماری کوئی محبوب مشغلہ نہیں کہی جاسکتی، لیکن بعض اوقات اجتماعی و عمومی مفاد، یا خود اُسی فرد، یا جماعت کی خاطر اس قسم کے ناپسندیدہ فرائض انجام دینا ہی پڑتے ہیں۔

یہ زمیندار و تعلقدار اُن نامور افراد کی نسل ہے جو بزمانۂ شاہی بڑی بڑی جاگیروں کے مالک، اور بڑے بڑے عہدوں پر مامور تھے۔

لیکن اِن بزرگواروں میں سے بعض نے تو ناعاقبت اندیش امارت کے نشے میں اپنے اخلاف کی تعلیم و تربیت کی ہی نہیں، اور بعض نے ان کی تعلیم کو صرف "گلستاں" "بوستاں" تک محدود رکھا اور وہ بھی اس طرح کہ بچوں کو کسی قسم کی تکلیف نہ ہونے پائے۔ کاش انھیں معلوم ہوتا کہ اُن کے بچے آئندہ زمانے کی امانت ہیں اور مستقبل کے سانچے میں ڈھالنے کے عوض اُنھیں شاہی عہد کی تعلیم و تربیت ہی میں محصور رکھنا ایک دن خود ان کی تباہی کا پیش خیمہ ثابت ہوگا۔

جس کا نتیجہ ہم آج اپنی آنکھوں سے دیکھ رہے ہیں کہ زمیندار اور تعلقدار عصر حاضر

کے علمی و عملی تحریکات اور وقت کے آئینِ حیات کی دوڑ میں سب سے پیچھے کیا، کہیں نظر ہی نہیں آ رہے ہیں۔

ہندو علم الاصنام میں تمام دیویوں اور دیوتاؤں کی سواریاں مقرر ہیں۔ علم کی دیوی "سرستی" کی سواری "ہنس" ہے اور دولت کی دیوی "لکشمی" کی سواری "اُلو" ہے۔ اور شاید اسی وجہ سے امراء کے اقوال و افعال کو عقل سے دور کا بھی واسطہ نہیں ہوتا

دولت کی ناروا تقسیم، ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس دنیا کے تمام فتنوں کی جڑ ہے اور خصوصیت کے ساتھ، دولت اِس شکل میں کہ وہ وراثت کے ذریعے سے منتقل ہوتی ہوئی باپ سے بیٹے، اور بیٹے سے پوتے تک پہنچے۔ ایسی ہولناک صورت اختیار کر لیتی ہے کہ اُس کے ورثاء ذہنی اور جسمانی دونوں حیثیتوں سے مدقوق ہو کر رہ جاتے ہیں۔

زندگی کی آویزشوں میں مردانہ وار حصّہ لینے کے عوض، آباء کی چھوڑی ہوئی دولت پر زندگی بسر کرنے والے اس قدر کاہل، کُند ذہن، پست حوصلہ، تن پرور، وہم پرست، خود بیں، رُسوم نواز اور جھوٹی عزّت کے دلدادہ ہوتے ہیں کہ ان بیچاروں میں یہ صلاحیت ہی باقی نہیں رہتی کہ وہ کارزارِ حیات میں ایک بہادر سپاہی کے فرائض انجام دے سکیں۔

یہ شکایت سننے میں آتی ہے کہ یہ گرم و سرد ناچشیدہ کانوں کے بڑے کچے ہوتے ہیں لیکن شکایت کرنے والے یہ غور نہیں کرتے کہ کانوں کے سوا اِن غریبوں کے پاس اور ہے ہی کیا؟ ان کے پاس دماغ ہوتا ہی کہاں ہے کہ وہ خود کوئی فیصلہ کر سکیں، اس لئے یہ بیچارے کانوں ہی سے دونوں کام لے لیتے ہیں۔ کانوں ہی سے سُنتے اور کانوں ہی سے سوچتے بھی ہیں۔

چونکہ اُودھ کے زمیندار اور تعلقدار، رئیس ابنِ رئیس، اور پوتڑوں کے امیر ہیں

اس لئے اگر وہ تمام عیوب اِن کی گھٹی میں پڑے ہوئے ہیں جنھیں موروثی دولت پیدا کیا کرتی ہے تو اِس میں تعجب کی بات ہی کیا ہے۔

یہ زمیندار و تعلقدار، ایک ایسے ناقابلِ علاج جمود میں مبتلا ہیں کہ اس کی نظیر تلاش کرنے کے لئے ہمیں قدیم ترین مقبروں میں جانا پڑے گا اور ان کے مشاغل کی فہرست مرتب کرنے کی خاطر، حکام وقت کے آستانوں سے لیکر اُن تمام بدنام گلیوں تک سے گزرنا پڑیگا، جہاں صنفِ نازک کا حسن ہر ممکن اہانت و عفونت برداشت کر لینے کی قسم کھا چکا ہے۔

قومی و ملی امور کی رونق بڑھانے سے گریز کرنا، اور وطنِ عزیز کی خدمت کے تصور سے بھی لرز اُٹھنا تو خیر اُن کی دیرینہ سُنّتِ آباء کے مطابق ہے ہی، لیکن یہ خدا کے بندے تو اپنے ملک کی معاشرتی و مجلسی اصلاح کے کاموں میں بھی حصہ لینا، اپنی شانِ امارت کے خلاف، اور اپنے آبائی وقار کے منافی سمجھتے ہیں۔

ان کے تکبر کی نوعیت بھی عجیب ہے۔ اپنے ملک کے عوام تو کیا خواص تک سے بھی سیدھے منہ بات نہیں کرتے۔ لیکن حکام بالا تو بڑے ہیں، یہ ایک معمولی سے "نائب تحصیلدار صاحب" تک کی خوشامد کرنے کو سعادتِ دارین سے کم نہیں سمجھتے۔ اور ایک معمولی سب انسپکٹر کو "داروغہ جی" کہتے کہتے ان کی زبانیں خشک ہو جاتی ہیں۔

قرض لینا، ڈالیاں دینا، بڑھاپے میں کنواریوں سے شادی کرنا، کونسلوں اور چھوٹے چھوٹے الکشنوں میں سرگرداں رہنا۔ چھوٹے چھوٹے قصبوں کی "چیرمینی" کے لئے مارے مارے پھرنا، کتے پالنا۔ ایک دوسرے کی غیبت کرنا، رقص و سرود کی

محفلیں برپا کرنا، ہاکی اور پولو کھیلنا، خطابوں کے واسطے سرگرداں رہنا۔ آنریری مجسٹریٹی کے واسطے دوڑنا، بیگمی پان کھانا اور خمیرہ تمباکو پینا، یہ ہے اُن کے عام اور گفتنی مشاغل کی فہرست اور اس کے بعد ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ باقی جو ہے ناگفتنی ہے۔

جذبۂ خوشامد کے سدھائے ہوئے دُبلے اور مسکین چہروں والے مصاحبوں اور تمنائے زراندوزی کے پروان چڑھائے ہوئے ترکانہ عشووں والی عورتوں کے حلقے میں زندگی بسر کرکے مرجانا۔ ان حضرات کی سب سے بڑی دنیوی عشرت اور اُخروی نجات ہے۔

مختصر یہ کہ "انسانوں" کا یہ قابلِ رحم گروہ، علم و اخلاق سے بیگانہ، ضروریات زمانہ سے بےخبر، مسائل حاضرہ سے ناواقف، عمل و حرکت سے محروم اور ایک صحیح زندگی بسر کرنے کی بصیرت سے ناآشنا اور قطعی ناآشنا ہے۔

سوچنا چاہیئے کہ ہم اُن کی کیا مدد کرسکتے ہیں؟

اب رہی ان کی اقتصادی حالت سو وہ اس حد تک عبرتناک ہو چکی ہے کہ جس زمیندار یا تعلقدار کے گھر جائیے وہاں اُسی فیصدی یہی رونا ہے کہ اب دادا کی عزت ہمارے سنبھالے نہیں سنبھلتی۔

اکثر و بیشتر اس طبقے کا بال بال قرض سے جکڑا ہوا ہے اور حکومت کے جدید قانون نے تو اِن غریبوں کی رہی سہی جان بھی نکال لی ہے۔ جس کی رُو سے کسانوں کو سات آٹھ آنے فی روپیہ "چھوٹ" دے دی گئی ہے۔ جس کے یہ معنی ہیں کہ پہلے جس کی آمدنی تھی پانچ سو روپے ماہوار، اب اس کی آمدنی ہے صرف ڈھائی سو، اُس پر طرہ یہ ہے کہ ان بیچاروں کے ذمے عزیزوں کے گزارے بھی ہیں جنھیں

ایک پائی کی بھی کمی روا نہیں رکھی جاتی۔ اور اسی کے دوش بدوش سرکاری مالگذاری بھی ہے۔ مہاجنوں کا اصل مع سُود بھی۔ اور کسانوں کے ذمے بقایا بھی۔ جس کا نتیجہ یہ ہے کہ عزیزوں کے گزاروں کی قرقیاں، مہاجنوں کی ڈگریاں اور سرکاری مالگذاری کے وارنٹ، آئے دن ان کا تعاقب کیا کرتے ہیں۔ اور بعض اوقات تو مالگذاری نہ ادا ہوتے پر انھیں حوالاتوں میں بھی ٹھونس دیا جاتا ہے۔

زمیندار اور تعلقدار، ڈپٹی کمشنروں، اور کمشنروں کے سامنے دانت نکال نکال کر اپنا دُکھڑا روتے پھرتے ہیں۔ اپنی اور اپنے آبا کی وفاداریاں گناتے ہیں۔ اپنے جنگ عظیم کے تمغے اور سندیں پیش کرتے ہیں۔ امن سبھاؤں کے فروغ، اور کانگرس کی شکست میں اپنی عرق ریزیوں کی طویل فہرستیں میزوں پر رکھتے ہیں، اور رو رو کر، گڑگڑا گڑگڑا کر رحم کی التجائیں کرتے ہیں۔ مگر یہ ان تعلقداروں کی دو دو سو دعوتیں کھائے ہوئے حکام عالی مقام ”دِل ہم کچھ نہیں کرسکتا“ کی گونج میں اُنھیں بہ عجلت تمام اپنے کمروں سے رخصت کردیتے ہیں۔

جسے یاد نہ رہا ہو پھر یاد کرلے کہ یہ اودھ کے زمیندار اور تعلقدار ہمیشہ حکومت کے وفادار اور جاں نثار رہے ہیں، اور اس مُنہ نہ لگانے کے زمانے میں بھی اگر آج حکومت کا ذرا سا اشارہ بھی پائیں تو اپنے بال بچوں تک کو گھر سے باہر نکال دیں لیکن شاید اُنھیں معلوم نہیں کہ اب ہوا کدھر چل رہی ہے۔ اور دنیا کی سیاست اب اس کی بہ شدت تمام مقتضی ہے کہ ہر حکومت اپنے قدیم وفادار زمینداروں اور تعلقداروں کے بوسیدہ اوارے کو خودکشی کا موقع دے کر کسانوں اور مزدوروں کو ہات میں لے لے۔

میری اس عبارت سے کوئی یہ دھوکا نہ کھائے کہ میرا یہ مضمون زمینداروں اور

تعلقداروں کی ہمدردی کا پہلو لئے ہوئے ہے۔ یا میں خدانخواستہ یہ چاہتا ہوں کہ ان سرمایہ داروں کو پھر اس کا موقع دے دیا جائے کہ وہ غریبوں کو پہلے کی طرح کچلنے لگیں ——— میرا تو تمام تر مقصد اس خامہ فرسائی سے صرف اس قدر ہے کہ اودھ کے زمیندار و تعلقدار میری اس بکواس کو ٹھنڈے دل سے سُنیں، اُس پر غور کریں۔ اپنے دیرینہ شعار پر ناقدانہ نگاہ ڈالیں، اور اپنی موجودہ پستیوں کو عبرت کی آنکھوں سے دیکھیں اور پھر کوئی ایسا راستہ اختیار کریں جو اُنھیں جُمود، رُسوائی، بے زری، بے عزتی، خوشامد، اور جھوٹی عزت کے مغالطے سے نکال کر ایک ایسی سطح پر لے آئے کہ وہ غیور، جفاکش خوددار، اور حسّاس انسانوں کی جماعت میں داخل ہو سکیں۔

---

# چار یار

اے بادِ صبا، ایں ہمہ آوردۂ تست

مذہب "مذہب" مذہب" ایک غلغلہ ہے، ایک شور و غوغا ہے، ایک طوفان ہے، ایک ہنگامہ ہے۔ ایک ہلچل ہے جو مذہب کے نام سے ہندوستان کے طول و عرض میں جاری و ساری ہے۔

مذہب، مذہب کی آوازیں در و دیوار سے آرہی ہیں "مذہب" اوڑھنا ہے اور "مذہب" بچھونا۔

جدھر نظر اُٹھایئے ایک "دینی اُچھل کود"، ایک مذہبی گلچھپ ہے اور ایمانی تو تو میں میں۔

ہندوستان ہی وہ مقام ہے جہاں "مذہب" کے باعث لوگ ایکدوسرے کو کھائے جاتے ہیں۔ ننگے جا رہے ہیں، اور یہی وہ سرزمین ہے جہاں "مذہب" کی آڑ میں لوہا برسا کرتا ہے۔ حالانکہ یہ بیسویں صدی ہے۔

جس طرح بڑے بڑے شہروں کی مرکزی منڈیوں اور تاریخی مقامات کے بڑے بڑے سالانہ میلوں میں، ہزاروں آدمیوں کی بیک وقت چیخ پکار ایک خوفناک مخلوط گونج کی صورت اختیار کر لیتی ہے، یہی حال ہمارے بدنصیب ملک کا ہے

جہاں کی فضا ہولناک مذہبی للکاروں سے ہر آن گونجا کرتی ہے۔

اور جس خیراتی لنگر خانوں سے پلٹے ہوئے گداگروں کے ہاتھ میں ایک روٹی، ہوا کرتی ہے۔ اسی طرح ہمارے ملک میں جسے دیکھئے ایک "مذہبی جھن جھنا" ہات میں لئے بجا رہا ہے۔

معاشرت ہو یا تجارت، سیاست ہو یا تمدن، صحت ہو یا بیماری، سفر ہو کہ حضر اور موت ہو کہ زیست، غرضکہ زندگی کے ہر شعبے، اور حیات کے ہر محکمے میں "مذہب" سرایت کئے ہوئے ہے۔

اس سے زیادہ حیرتناک بات کیا ہو گی کہ فنونِ لطیفہ کی سی شے پر بھی جسے "مذہب" سے کوئی تعلق نہ ہونا چاہیئے "مذہب" کی مہریں لگی ہوئی ہیں اور "دین" کا گودنا گدا ہوا ہے۔

آئے دن اِس جنت نشان دوزخ میں یہ شرمناک خبریں چھپتی رہتی ہیں کہ فلاں "مذہبی جلوس" کے موقع پر سوڈوں کی بوتلیں پھینکی گئیں اور فلاں نامعلوم الاسم شخص کے "مزار" کی حرمت قائم رکھنے پر گولیاں چل گئیں، اور فلاں "مذہبی رسم" کے ناموس پر اتنے افراد جاں بحق تسلیم ہو گئے۔

دور سے دیکھنے والا اس دھوکے میں پڑ جائے گا کہ اگر روئے زمین پر کہیں مذہب باقی رہ گیا ہے تو وہ ہندوستان اور صرف ہندوستان ہے۔ لیکن اگر ادراک و شعور کو بیدار کر کے اِن پرستارانِ "مذہب" کا قریب سے مطالعہ کیا جائے تو یہ عبرتناک حقیقت آشکار ہو جائے گی کہ یہ "مذہب" کے فدائی اور یہ "دین" کے شیدائی، اگر اس دنیا کی تمام چیزوں میں سے کسی چیز سے کلیتہً اور قطعی طور پر بیگانہ بے بہرہ ہیں تو وہ "مذہب" اور یقینی طور پر صرف مذہب ہے۔

قدرت کی یہ کتنی عبرتناک ستم ظریفی ہے کہ اُس نے "مذہب" کی قیادت کے لئے ایک ایسی قوم کو منتخب کیا ہے جو سرے سے کوئی مذہب ہی نہیں رکھتی اور جسے مذہب کی حقیقی تعریف تک کا علم حاصل نہیں ہے۔

ہاں اگر مذہب مبنی ہے، مذہب سے کُلی عدم واقفیت و جہل پر، اور اگر مذہب نام ہے تعصب، تنگ نظری، مُنافرت، خون ریزی، بد معاملگی، خود غرضی، غداری اور دغابازی کا، تو میں اس کٹے ہوئے وسیع بر اعظم میں وہ سب سے پہلا انسان ہوں، جو ڈنکے کی چوٹ پر یہ اعلان کرے گا کہ اے آدم کے بیٹو، اس ظلمتکدہ عالم میں اگر "دینداری" کہیں زندہ ہے تو اُس معمورۂ کفر و الحاد میں اگر "مذہب" کہیں سانس لے رہا ہے تو وہ مقام مقدس ہندوستان ہے" اور صرف ہندوستان۔

اور اگر کوئی مجھ سے ہندوستان کی "دینداری" کا ثبوت طلب کریگا تو میں مقدس چوپاؤں کی کھالیں، مقدس درختوں کی چھالیں، مقدس دریاؤں کا پانی، مقدس عبادت گاہوں کا چونا۔ اور مقدس جلوسوں کی مٹی مٹھی میں لیکر اُس کے سامنے نچوڑوں گا اور کہوں گا دیکھ، یہ ہے میرے مذہبی شہدار کا خون۔

ہندو ہوں کہ مسلمان، مجھے سب کی مذہبیت معلوم ہے، اور دونوں کے نفوس میری بصیرت کے سامنے بے نقاب ہیں۔ اور اسی بنائے محکم پر میں نہایت وثوق کے ساتھ یہ کہہ سکتا ہوں کہ اگر دین یہی ہے، جس پر آج ہندو مسلم قایم ہیں تو قسم ہے چشمۂ ہدایت و حیات کی کہ ایسے "دین" سے "بیدینی" کا مرتبہ بمراحل بلند و ارفع واقع ہوا ہے۔

یورپ کی "بیدینی" اور ہندوستان کی "دینداری" میں فرق یہ ہے کہ وہ

تفکر و تدبر پر قایم ہے اور یہ تقلید و تعصب پر۔ اُس میں تحقیق کا عنصر غالب ہے اور اس میں روایات و اوہام کا۔ اور اس اندھیر نگری میں یہ کہنے کی جرأت کون کر سکتا ہے کہ "تحقیقی کفر" بہتر ہے "تقلیدی ایمان" سے اور "امن پرور بے دینی" کو تفوق حاصل ہے "فساد انگیز دینداری پر"

کاش کوئی اللہ کا بندہ غور کرنے کی جرأت کرے!

جولائی کے آخری ہفتے میں لکھنؤ کے سے تمدن پذیر شہر میں "مدح صحابہ" کا ایک مقدس جلوس نکلا تھا۔ جسے پولیس نے گرفتار کر لیا۔

آپ اس "مقدس جلوس" کے باب میں کیا رائے رکھتے ہیں؟ کیا واقعی یہ جلوس "مقدس" تھا؟ کیا اسے "مذہبی جلوس" کا خطاب دیا جا سکتا ہے؟

کیا اسلام نے اس نوع کے "جلوس" نکلنے، اور اس طرح سڑکوں پر شور و غوغا مچانے کی کبھی اور کسی حالت میں بھی اجازت دی ہے ——— اور کیا رسول اکرمؐ کی بعثت سے لیکر انتزاعِ سلطنتِ اودھ تک اس قسم کی سر راہ نعرہ زنی کا کہیں کوئی پتہ چلتا ہے؟

تو پھر میں پوچھتا ہوں کہ اس ہنگامے کے پس پشت ہے کیا؟ کیا بتاؤں کیا ہے۔ ع۔

بات پر واں زبان کٹتی ہے

اس کے پس پشت جو کچھ ہے، آپ بھی جانتے ہیں اور میں بھی ——— یعنی ان تمام شورشوں کا مقصود و مدعا صرف اس قدر ہے کہ شیعوں کی دل آزاری ہو اور سنیوں شیعوں میں کبھی اتحاد نہ ہو سکے۔

کیا سنجیدگی، تہذیب اور انسانیت ایسے اشخاص کو "دیندار" کہہ سکتی ہے جو اپنے بھائیوں کی دل آزاری، اسلام کی بے رونقی، اور امنِ عامہ کی بدتری کیواسطے شاہراہوں پر جلوس نکال نکال کر چلاتے پھرتے ہیں۔

ذرا اسی طرح میں شیعوں سے بھی دریافت کرنا چاہتا ہوں کہ مدح صحابہ سنتے ہی آپ کا جامے سے باہر ہو جانا کیا اس قابل ہے کہ آپ کو داد دی جائے اور آپ کی "وہابیت" پر ایمان لے آیا جائے؟

یہ بات بہتر ہزار مرتبہ غور کرنے کے بعد بھی میری عقل میں نہیں آتی کہ اگر کوئی جماعت اپنے راہنماؤں کی تعریف کرتی ہے اور گلی کوچے اُس کے ڈھول پیٹتی پھرتی ہے تو اس سے کسی دوسرے کے اخلاق میں کیا نقص۔ اور کسی دوسرے کے ایمان میں کیا ضعف پیدا ہو سکتا ہے؟

"رام، رام" یا "رادھے کرشن" کہنے والے ہندو پر کیا اس نقطۂ نظر سے حملہ کر دینا واجب ہے کہ وہ ان لوگوں کے نام لے رہا ہے جنھیں ہم مانتے نہیں ہیں؟

اگر ان ہنگاموں میں صرف نوعمر لڑکے ہی شریک ہوتے تو چنداں افسوس نہ ہوتا مگر قیامت تو یہ ہے کہ ان آویزشوں میں فریقین کے وہ سالخوردہ بزرگ حصہ لے رہے ہیں جن کی سفید ڈاڑھیاں فرشتوں سے ملتی جلتی اور جو بہت سے نواسوں کے نانا اور بہت سے پوتوں کے دادا ہیں۔ مجھے تعجب ہے کہ یہ کبڈی کھیلنے والے دادا اور نانا اپنے چھوٹوں کو کیونکر منہ دکھاتے ہوں گے؟

یہ ایک بڑی دردناک صورتِ حال ہے کہ اس اندھے ہندوستان میں ہر سال بے گنتی قومیں، بے شمار جسم، اور لاتعداد جانیں، اغیار کی فتنہ پروری، روایات کی

بازیگری، اور مُنافرت وادہام کی قاتلانہ مسخرگی بُے دریغ بھینٹ چڑھ جاتی ہیں ———
بعض بدنام تالابوں کے متعلق مشہور ہے کہ وہ ہر بارش میں ایک بھینٹ لیا کرتے ہیں
مگر ہندوستان کا "مذہب" وہ تالاب ہے جو آئے دن ایک نہیں، ہزاروں بھینٹیں،
لیا کرتا ہے۔ اور لوگ ہیں کہ اُس میں غسل کرنے کو ذریعہ نجات سمجھے ہوئے ہیں۔

میں اپنے تمام ہندوستانی بھائیوں سے خواہ وہ مسلم ہوں کہ ہندو، سکھ ہوں کہ
پارسی، عیسائی ہوں کہ بدھی۔ دست بستہ یہ عرض کرتا ہوں کہ اگر وطن عزیز کسی صحیح مذہب
کی صحیح پیروی سے قاصر ہو چکا ہے اور اگر طبیعت حقیقی مذہب کی طرف عود کرنے سے کلیتہً انکار
کر چکی ہے، اور اگر یہ "اوہام ورسوم" جن میں ہندوستان گرفتار ہے صحیح مذہب سے کوئی
دُور کا بھی تعلق نہیں رکھتے" ہیں، تو آیئے آج ہم آپ سب مل کر اپنی کامل بے دینی
کا اعلان کر دیں۔ اور مناروں پر چڑھ چڑھ کر پکاریں کہ دنیا والو ہم نے مذہب کے مقدس
ادارے سے رہائی حاصل کر لی ہے۔ آج کی تاریخ سے "ہندوستان" کے علاوہ ہمارا
کوئی مذہب نہیں ہے۔ ہم نے اپنے دِلوں پر ہاتھ رکھ کر اپنی رُوحوں سے یہ محکم پیمان
کر لیا ہے کہ اب ہمارا مذہب" ہندوستان اور صرف "ہندوستان" ہوگا
ہم آج کے دن سے اگر جئیں گے بھی تو ہندوستان کے لئے، اور مریں گے بھی تو
صرف ہندوستان ہی کی خاطر!

مرا عہد لیست با جاناں کہ تا جاں در بدن دارم
ہوا داریٔ کوُیش را چو جانِ خویشتن دارم

# عصرِ حاضر کے ہلاکو، اور اُنکے مقتول

اس عہد کے ہلاکو اپنے آباء یعنی ہلاکو، بُبرو اور چنگیز کی طرح سیدھے، سادھے اور گنوار واقع نہیں ہوئے ہیں کہ انسانوں کو علانیہ مُولی، گاجر کی طرح کاٹ کر رائے عامّہ کو اپنے خلاف برانگیختہ کر کے اپنے کو خطرے میں ڈال لیں۔

ان کا جذبۂ خُون آشامی ارتقاء پذیر ہو چکا ہے ــــــــــــــــ اور انھوں نے قتال کے وہ دلچسپ اور نیکنام طریقے اختیار کر لئے ہیں کہ پُرانے ہلاکوؤں کی طرح انھیں کوئی "ڈاکو" اور "خونی" نہیں کہہ سکتا۔ بلکہ اس کے برعکس انھیں "امن کے دیوتا" کے نام سے پُکارا جاتا ہے۔

عہدِ بربریت و وحشت کے ہلاکو اپنے جذبۂ قتال کو "قتال" ہی کی صورت سے پیش کرتے تھے۔ اس لئے کہ انہیں پالش کرنے کا فن خوب آتا ہے۔

پُرانا ہلاکو اپنے جذبۂ خونریزی کو تلوار کے ذریعے سے آسودہ کرتا تھا ــــــــ نیا ہلاکو تلوار استعمال نہیں کرتا، وہ یونی ورسٹیوں اور پروپیگنڈے وغیرہ کے ذریعے سے قتل کرتا ہے۔

پُرانا ہلاکو وحشی تھا اس لئے انسانوں کے سر وتن میں جدائی کر دیتا تھا ــــــــ نیا ہلاکو شائستہ ہے، وہ کبھی اس طرح نہیں قتل کرتا کہ مقتول کے سر وتن میں جدائی

ہو جائے۔

پرانا ہلاکو "بے رحم" تھا، اس لئے وہ علانیہ خون بہاتا رہتا تھا ——— نیا ہلاکو "رحمدل" واقع ہوا ہے، اس لئے اس خوبصورتی سے قتل کرتا ہے کہ مقتول کے خون کی ایک بُوند بھی زمین پر نہیں گرنے پاتی۔

پُرانا ہلاکو "غیر دانشمند تھا، اس لئے اسی طرح قتل کرتا تھا کہ مخلوق فریاد کرنے پر مجبور ہو جاتی تھی ——— نیا ہلاکو خیر سے "دانشمند" ہے اس لئے اس حُسن و خوبی سے قتل کرتا ہے کہ اور تو اور، خود مقتول اس کی تعریف و توصیف میں رطب اللسان ہو جاتا ہے۔

پرانا ہلاکو بیک گردشِ شمشیر انسانوں کو موت کے گھاٹ اُتار دیتا تھا، نیا ہلاکو سُست اثر زہر کی طرح رگ و پے میں سرایت کر کے ہلاک کرتا ہے۔

پُرانا ہلاکو، کھلے ہوئے میدانوں میں خون بہاتا تھا ——— نیا ہلاکو لاکھوں روپے کی بڑی بڑی عمارتوں کے اندر خون پیتا رہتا ہے۔

پرانا ہلاکو گھوڑوں کی ہنہناہٹ اور اسلحہ کی کھڑکھڑاہٹ کی گُونج میں ہلاکت کا بازار گرم کرتا تھا ——— نیا ہلاکو حریر و پرنیاں کی سرسراہٹ اور ناطق فلموں کے زمزموں کے سائے میں ذبح کرتا ہے

پُرانا ہلاکو مار ڈالتا تھا ——— نیا ہلاکو زندہ رکھتا ہے اور ایسی ہولناک نُقطۂ ہلاکت پر زندہ رکھتا ہے کہ اُس کا مقتول، تمام عمر سسکتا ہی رہتا ہے اور اُس کی تمام زندگی ایک مرگِ طویل نزع بن کر رہ جاتی ہے۔

پُرانا ہلاکو، جسموں پر حملہ کرتا تھا ——— نیا ہلاکو جسموں کا احترام کرتا ہے، لیکن

روحوں کو کچل کر رکھ دیتا ہے۔

پُرانا ہلاکو، اپنے خلاف جذبۂ نفرت پیدا کرتا تھا ــــــ نیا ہلاکو اپنے سے محبت کرنا سکھاتا ہے۔ اور اس کے مقتول قتل ہو جانے کے بعد اپنے میں زیادہ توانائی محسوس کر کے اُسے چاہنے لگتے، اور اس قدر چاہنے لگتے ہیں کہ اُس کی ہر ادا کی نقالی شروع کر دیتے ہیں ـــــــــ

میرے اس متذکرہ بالا بیان کی روشنی میں اگر آپ اُن تمام اقوام کی سیرت و کردار پر نظر ڈالیں جو اس وقت اجنبی قوموں کی محکومیت میں ہیں تو آپ کو معلوم ہو جائے گا کہ میں نے جو کچھ عرض کیا ہے وہ حرف بحرف دُرست ہے۔

اگر آپ آزاد قوموں کا مطالعہ کریں گے تو یہ دیکھیں گے کہ اس دورِ انقلاب میں اگر اُن کے نوجوان بدلے بھی ہیں تو اپنے ہی مُلکی و معاشری آداب کے سانچوں کو پیش نظر رکھتے ہوئے بدلے ہیں ـــــــ اور اس تبدیلی کے باوصف وہ اپنے آباؤ اجداد ہی کا ایک نمونہ ہیں۔ ہر چند اس نمونے کو ہم "جدید" یا ارتقائی نمونہ کہہ سکتے ہیں۔

آزاد قوموں کے نوجوان سمجھتے ہیں کہ ارتقار کے معنی قلبِ ماہیت یا دوسری قوموں کی نقّالی نہیں ہو سکتے۔

لیکن اگر آپ محکوم و مغلوب قوم کے نوجوان کا مطالعہ کریں گے تو افسوس کے ساتھ یہ دیکھیں گے کہ اس میں اس کے وطنی خصوصیات اور آبائی کردار کا کہیں کوئی پتا نہیں چلتا اور اس نے اپنی حاکم قوم کے تمام اوضاع و اطوار کو آنکھیں بند کر کے اس طرح قبول کر لیا ہے کہ وہ اپنی سرزمین کی پیداوار ہی

نہیں معلوم ہوتا۔ اور اپنے وطن میں وہ ایک مسافر و اجنبی سے زیادہ کوئی حیثیت نہیں رکھتا، نیز اُس کی تمام ہستی اور اُس کا تمام وُجود ایک زندہ جھُوٹ کے علاوہ اور کچھ نہیں ہوتا۔ اور لُطف یہ ہے کہ وہ اس "زندہ جھُوٹ" سے صرف خوش ہی نہیں اس پر فخر بھی کرتا ہے، اور یہ سب کچھ اس وجہ سے ہے کہ نئے ہلاکو نے اُس کے جسم کو تو باقی رکھا ہے، مگر اُس کی رُوح کو کچل کر رکھ دیا ہے ؎

سمجھے گا اُس کا درد کون شورشِ کائنات میں
تو نے جسے مِٹا دیا پردۂ التفات میں

# محکوم ممالک کے "حُکّام"

آزاد ممالک کے تمام تر سرکاری عُمّال، چھوٹے ہوں کہ بڑے، ہر وقت اُسی دُھن میں رہتے ہیں کہ پبلک کی زیادہ سے زیادہ خدمت کیوں کر کی جائے، اور وہ کون نئی راہیں نکالی جائیں کہ مخلوق ہر امکانی امن و آسائش سے بہرہ مند ہو سکے۔

جس قدر اُن کے منصب و اقتدار میں اضافہ ہوتا ہے اُسی قدر ان کی افادیت و خوش خلقی کا دائرہ وسیع تر ہوتا چلا جاتا ہے۔

وہ پبلک کو اپنا مخدوم، اور خود کو اس کا خادم سمجھتے ہیں، اور انکی شرافت انھیں کبھی یہ بھولنے نہیں دیتی کہ ہمیں جو تنخواہ اور تنخواہ کے ذریعے جو روٹی ملتی ہے وہ دراصل پبلک ہی کی بخشی ہوئی ہوتی ہے۔ اور ہمیں اپنے رزق رسانوں کی خدمت کے معاملے میں ہر ممکن قربانی پر ہر آن آمادہ رہنا چاہیئے۔

لیکن وہ ممالک جو محکوم پابزنجیر ہوتے ہیں وہاں معاملہ اس کے برعکس اور یاس انگیز حد تک برعکس ہوتا ہے۔

ان ممالک میں اوّل درجہ کے "حُکّام" دراصل "حُکّام" نہیں، بلکہ "دیوتا" اور دیوتا بھی سیتوجی کی طرح ہلاکت و غارتگری کے دیوتا ہوتے ہیں

انھیں صرف تین باتوں کی فکر ہوتی ہے۔

۱۔ ملک پر اپنی گرفت، اور اپنے رُعب و اقتدار کو محکم سے محکم تر کرنا۔

۲۔ ہر ماہ اپنی تنخواہ مع الاؤنس وغیرہ وصول کرنا۔

۳۔ اور محکوم کے قوم کی آخری بُوند تک اپنی قوم کے جسم میں پہنچا دینے کی تدبیریں نکالنا۔

ان کے بعد دوسرے درجے کے حکام کی باری آتی ہے۔ جن کے غرور کا یہ عالم ہوتا ہے کہ اپنے والدین تک سے سیدھے مُنہ بات کرنا اپنی "سرکاری پوزیشن" اور اپنی "حاکمانہ شان" کے منافی سمجھتے ہیں۔

انھیں کبھی یہ وہم بھی نہیں ہوتا کہ ہم "پبلک سرونٹ" یا "خادم خلق" ہیں، وہ اپنے جاہ و جلال کی نمود اور اپنے کرّوفر کی نمائش بسا اوقات ایسے احمقانہ و سفیہانہ انداز سے کرتے ہیں کہ اربابِ نظر کو ان کے چھچھورے پن پر اگر ایک طرف ہنسی آجاتی ہے تو دوسری طرف ان کے دماغ کی شرمناک حد تک کمزوری و بے مائگی پر ترس آنے لگتا ہے۔

یہ اپنے اجلاسوں پر اِس طرح اکڑ کر بیٹھتے ہیں، گویا ان کا جسم گوشت پوست سے نہیں، بلکہ سلاخوں اور کنکریٹ سے تعمیر کیا گیا ہے۔ اور موت بھی ان کا بال بیکا نہیں کر سکتی۔

اہلِ مقدمہ کو بات بات پر ڈانٹ بتا دینے، اور وکلاء کو ذرا ذرا سے سہو پر جھڑک دینے میں یہ حضرات ایک رُوحانی لذّت محسوس کرتے ہیں اور "حضور والا" اور "سرکار" سُن کر انھیں ایسا محسوس ہوتا ہے گویا آلہ سماعت کے ذریعے سے شہد پی رہے ہیں۔

اب رہا تیسرے درجے کے حکّامِ "عالی مقام" کا طبقہ، سو مخلوق آزاری کے

معاملے میں وہ اپنے تمام بالاتر "حکام" سے بالاتر ہوا ہوتا ہے۔

یہ تھرڈ کلاس "حکام" ہر وقت اس گھات میں لگے رہتے ہیں کہ

۱۔ پبلک کو کس طرح زیادہ سے زیادہ مرعوب و دہشت زدہ رکھا جائے؟

۲۔ مخلوق کو کیونکر زیادہ سے زیادہ ستایا اور لوٹا جائے؟

۳۔ اور جو اُن کے ذوقِ تکبّر اور ہوس زر اندوزی و رشوت ستانی کا اپنے کو بہ آسانی شکار نہیں ہونے دیتے، یا جن کی خودداری اور جن کے روایات اُنھیں اِسکی اجازت نہیں دیتے کہ وہ ان تھرڈ کلاس "حکام" کے سامنے سر جھکائیں، اُن کے متعلق اس فکر میں لگے رہنا کہ وہ "حکام بالا" کی نظروں میں اِتنے ذلیل کر دئے جائیں کہ ان پر بہ آسانی جھوٹے مقدمات دینے کا موقع ہات آجائے۔

ان تھرڈ کلاس "حکام" کے بعد "حکام" کا ایک چوتھا طبقہ بھی ہوتا ہے۔ اور وہ طبقہ اس قدر ہولناک ہوتا ہے کہ اُس کی بداخلاقی اور کمینگی دُنیا میں اپنا جواب نہیں رکھتی۔ غریبوں کا ستانا، ان کا مال جبراً لے لینا اور ان کی عزتوں کو گھڑی بھر میں خاک میں ملا دینا، اُن کے بائیں ہات کا کھیل ہوتا ہے۔ محکوم ممالک کے ہر بڑے شہر میں روز یہ تماشا دیکھنے میں آتا ہے کہ معمولی کانسٹبل شریف ترین راہروؤں سے جانوروں کا سا برتاؤ کرتے ہیں، تانگے اور ٹیکسی والوں سے نذرانے وصول کرتے ہیں، ذرا ذرا سی بات پر انھیں کوڑے مارتے ہیں، اور جو ذرا سا بھی قانون و انصاف کا مطالبہ کرتا ہے، اُس کا چالان کر دیا جاتا ہے اور معاملہ فہم و قابل "مجسٹریٹ"، اس مظلوم پر جرمانہ کر کے پولیس کے مظالم کے انسداد کی تمام اُمیدوں کو بیک گردشِ قلم خاک میں ملا دیتا ہے۔

اِسی طرح ہر شہر کی میونسپلٹی، صحت عامّہ کے تحفظ کی خاطر ایسے انسپکٹر مقرر کرتی ہے جو اس امر پر سختی سے نگاہ رکھتے ہیں کہ بازاروں میں ایسی چیزیں ہرگز فروخت نہ ہونے پائیں جن میں کسی قسم کی آمیزش ہو۔ یا وہ سڑی گلی ہوں۔

لیکن محکوم ممالک میں یہ محکمہ بھی، تمام دیگر محکموں کی طرح ایک خطرناک جرگے" کی صورت اختیار کئے رہتا ہے۔

ان ممالک میں سڑے ہوئے پھل، اور چربی ملایا ہوا گھی، نیز وہ تمام چیزیں دھڑلّے کے ساتھ فروخت کی جاتی ہیں۔ اور اِن جراثیم فروش دوکانداروں کو محض اس تنہا بنیاد پر پبلک میں وبائیں پھیلانے کا لائسنس دے دیا جاتا ہے، کہ وہ ان انسپکٹروں کے گھر خورونوش کا سامان بے قیمت پہنچاتے، اور اُس کے ساتھ ساتھ "نذرانے" بھی ماہ بماہ پیش کرتے رہتے ہیں

غرضکہ محکوم قوم کو صرف حاکم قوم ہی تباہ نہیں کرتی۔ بلکہ حاکم قوم کے نوکر چاکر بھی، جو خود اُس کے ہم قوم ہوتے ہیں، اُس کی ہڈیاں چبایا کرتے، اور اس کا خون پیا کرتے ہیں۔

اگر محکوم قوم کو دنیا کی کسی قوت سے دادرسی کی اُمید ہو سکتی ہے تو وہ قوت موت اور صرف موت ہے۔

---

# انسانی فطرت اور "خیر و شر"

سوال یہ ہے کہ نظریاتِ "خیر" و "شر" کی رُو سے آیا انسان مائل بہ "خیر" ہے، مائل "شر" یا یوں کہئے کہ قدرت نے آیا اُسے مادہ "خیر" زیادہ دیا ہے یا مادہ "شر"؟

اِس سلسلے میں سب سے پہلے جس شے پر نظر پڑتی ہے، وہ خود نظریۂ "خیر و شر" ہے کہ "خیر و شر" ہے کیا؟

اس باب میں ارباب کی یہ رائے ہے کہ "خیر" و "شر" کوئی حقیقی شئے نہیں، محض اضافی و اعتباری چیز ہے۔ اور اِس کی ایک "اصطلاح" سے زیادہ کوئی حیثیت تسلیم نہیں کی جاسکتی۔ پھر جب "خیر" و "شر" محض ایک اضافی، اور اساسی بنار پر غیر حقیقی چیز ہے، تو ایک اضافی و غیر حقیقی شئے کا کسی ذی حیات کی فطرت کے اندر تلاش کرنا کوئی معنی نہیں رکھتا۔

اسی کے دوش بدوش اکثر مفکّرین کا یہ بھی خیال ہے کہ انسان ایک محض سادہ و غیر مُنقّش فطرت لے کر پیدا ہوتا ہے، جسے "خیر" و "شر" یا "نیکی" "بدی" سے کوئی تعلق نہیں ہوتا — اور یہ ماحول ہے جو اُس کے افکار و کردار کو "نیکی" "بدی" یا "خیر" و "شر" کے اضافیات و اعتبارات سے منسوب کر دیتا ہے۔

اِن متذکرہ بالا اُمور کی رُو سے، انسان کے فطری طور پر مائل بہ "خیر" یا مائِل بہ "شر"

ہونے کے سوال کے حل کرنے کے لئے ہمیں

۱۔ "خیر" و "شر" کے معنی متعین کر کے انسان کی فطرت پر غور کرنا پڑے گا۔
۲۔ انسان کی فطرت کے سادہ و غیر منقش ہونے کے مسئلے کو جانچنا ہوگا۔
۳۔ اور ماحول کی حقیقت اور اس کی اثر انگیزی پر نظر ڈالنا پڑے گی۔

(الف)

## "خیر و شر" کے معنی کا تعیّن اور انسانی فطرت

یہ کہا جاتا ہے کہ "خیر و شر" کی سی اعتباری و اضافی شئے کا فطرتِ انسانی کے اندر تلاش کرنا بے معنی سی بات ہے ——— لیکن اگر ہم "خیر و شر" کو اصطلاحی معنی میں نہ لیں، اور اُسے "نیکی بدی" "اچھائی برائی"، "زشت" و "خوب"، "معصیت و معصومیت اور مقبولیت و مقہوریت" کے تمام تصورات سے قطعی طور پر معرا کر کے استعمال کریں تو پھر اُس کا فطرتِ انسانی کے اندر تلاش کرنا ہرگز ایک بے معنی سی بات نہیں ہو سکتا۔

میرا اس سے مقصود یہ ہے کہ اگر ہم انسان کی قانون شکنی، دروغ بافی، امن سوزی، اور خون ریزی وغیرہ کے واقعات کو "شر" کا خطاب دیں، اور اس کی قانون پرستی، راستبازی، امن پروری، اور انسانی ہمدردی وغیرہ کو "خیر" کے لفظ سے پکاریں، تو "خیر و شر" کی اس تعریف کی رُو سے "خیر" و "شر" کا فطرتِ انسانی کے اندر تلاش کرنا بالکل درست اور قطعی جائز ہوگا، اور پھر اس میں یہ واقعات صورتِ حال میں اس تلاش و جستجو پر یہ اعتراض وارد نہیں کیا جا سکتا کہ ایک اضافی و اعتباری شئے کا کسی ذی حیات کی فطرت کے اندر ڈھونڈنا ایک مہمل سی بات ہے۔

اور جب "خیر" و "شر" کے اس واقعاتی مفہوم کی روشنی میں ہمیں یہ تحقیق کرنا ہے کہ آیا انسان بالطبع مائل "بہ خیر" ہے کہ مائل بہ "شر" تو ہمارے واسطے اس کے سوا اور کوئی چارہ ہی نہیں ہے، کہ ہم مشاہدہ و تاریخ کی رُو سے اس امر پر نگاہ ڈالیں کہ نوعِ انسانی کے مجموعی افکار و کردار کی ہمیشہ نوعیت کیا رہی ہے، اور انسانیت کا سوادِ اعظم آیا ہر زمانے اور ہر عہد میں "خیر" پر قائم رہا ہے کہ "شر" پر؟

اس سلسلے میں ہمیں سب سے پہلے بچوں کے مجموعی افکار و کردار پر غور کرنا پڑیگا، اس لئے کہ فطرتِ انسانی کی تحقیقات کے معاملے میں بہترین نمونہ بچے ہی ہو سکتے ہیں دنیا کی تمام قوموں کے بچوں کے مجموعی افکار و کردار کا کامل مطالعہ کرنے کے بعد نہایت آسانی کے ساتھ یہ کہا جا سکتا ہے کہ آج تک کسی ماں نے کوئی ایسا مائل بہ خیر یا صالح و سعید بچہ نہیں جنا، جو ایک گھٹے ہوئے سر پر چپت رسید کرنے کے عوض، کسی مریض کے پاؤں دباتے دیکھا گیا ہو ——— اور جو شور و غل، توڑ پھوڑ، اور مار پیٹ سے منہ موڑ کر کسی مکتب یا عبادت گاہ کی طرف جاتا ہوا نظر آیا۔

اگر آپ چاہتے ہیں کہ بچہ کسی فعل کو ضرور کرے، تو آپ اُس سے یہ کہہ کر دیکھ لیں کہ خبردار ایسا نہ کرنا، اور آپ کو یہ دیکھ کر تعجب ہو جائے گا کہ بچہ اُس ممنوع فعل کو اور بھی زیادہ شوق و اصرار کے ساتھ کر رہا ہے ——— اور اس سے آپ کو پتا چل جائیگا کہ قدرت نے اُس کی فطرت کو نافرمانی اور سرتابی کا جوہر کس بے باکانہ فیاضی کے ساتھ مرحمت فرمایا ہے۔

ایک طرف تو سوسائٹی ایک مدتِ دراز سے بچوں کے فطری میلانات اور جبلی رجحانات پر قابو حاصل کر کے اُنھیں اُن تمام اُمور پر قائم کر دینے کی دُھن میں لگی ہوئی ہے

جنھیں "خیر" کہا جاتا ہے ——— لیکن حسب مُراد کامیابی نہیں ہوتی۔

اور دوسری طرف دنیا میں ازل کے روز سے کوئی ادارہ اس مقصد کے ساتھ اب تک قایم نہیں ہوا ہے کہ بچوں کو "شرارت" کی تعلیم دی جائے۔ لیکن بچے ہیں کہ آئے دن نت نئی شرارتیں ایجاد کرتے رہتے ہیں ——— اور اس سے مفکرین کا دماغ اس فیصلے کی جانب مائل ہونے پر مجبور ہو جاتے ہیں کہ "شرارت" کوئی سکھائے جانے کی چیز نہیں ہے۔ بلکہ اسے ماؤں کے پیٹ ہی سے لے کر نکلتے ہیں

آخر صورتِ حال اس کے برعکس کیوں واقع نہیں ہوئی ہے؟ یعنی بچے اپنی فطری میلانات سے مجبور ہو کر کسی بیمار کے پاؤں کیوں نہیں دباتے۔ اور کسی سوتے ہوئے آدمی کے سر پر پانی کا گھڑا توڑ کر کیوں بھاگ جاتے ہیں؟

کیا اس کے یہ معنی نہیں کہ بچے "بیمار کے پاؤں دبانے" کو تو آگے چل کر والدین اساتذہ، ماحول اور اخلاقی کتب سے سیکھتے ہیں اور سوتے ہوئے کے سر پر پانی کا گھڑا توڑ کر بھاگ جانے کو کسی سے سیکھتے نہیں۔ بلکہ فعل ان کی جبلّت و سرشت میں بالکل اسی طرح داخل ہے جس طرح مچھلی کا بچہ پیدا ہوتے ہی تیرنے لگتا ہے اور اگر یہ صحیح ہے تو کیا "خیر" محض ایک اکتسابی شئے ہے، اور "شر" کلیتہً فطری؟

اب بچوں کو چھوڑ کر ذرا بالغوں کی طرف آیئے۔

انسانی نفسیات، اور انسانی حیات کے نباض، اس واقعہ صریحی کی گواہی دینے کے لئے ہر وقت آمادہ نظر آتے ہیں۔ اور بے شمار رنگیں و شہور کی رازداں تاریخ کے بوسیدہ اوراق بھی اس حقیقت کبریٰ کی ناقابل انکار شہادت دینے پر آن تُلے رہتے ہیں کہ انسان، طلوعِ تاریخ سے لے کر، اس بیسویں صدی تک ان تمام

اصول و افراد سے برسرِ پیکار رہا۔ اور آج بھی ہے جنھیں اِس دنیا میں "خیر" کا حامل و حامی کہکر پکارا جاتا ہے

اس آسمان کی ڈاٹ کے نیچے انسان کیا کیا سفاکیاں کر چکا ہے، اور اس زمین کے فرش پر انسانی خود کامیوں اور حوصلہ مندیوں نے کتنی ہولناک مقدار میں خون بہایا ہے ـــــ یہ وہ عبرتناک حوادث ہیں جن سے پڑھے لکھے لوگ واقف ہیں اور یہ وہ دردناک واقعات ہیں، جن کے بیشمار ثبوت ایک ایسے ناقابلِ تصور انبار کی صورت میں موجود ہیں کہ اگر انھیں ترتیب کے ساتھ ایک دوسرے پر چُنا جائے تو ایک ایسا مینارہ بلند تعمیر ہو سکتا ہے جس پر چڑھ کر ہم مریخ کے باشندوں سے سرگوشی کر سکتے ہیں۔

دیکھنا چاہیئے کہ اس عالمِ "کون و فساد" میں "خیر" کے کتنے مُناوی و مبلغ اب تک آ چکے ہیں ـــــ اور انسانیت نے اُن سے ہمیشہ کیا برتاؤ کیا ہے؟

اگر کوئی یہ کہے کہ انسان نے مبلغانِ "خیر" کے ہمیشہ اتباع کیا، اور اُن کے آستانوں پر سر جھکایا ہے، تو مجھے اُس کے علم کے نقص اور اس کے مشاہدے کی خامی پر افسوس ہوگا۔

اگر کسی کے پاس کوئی تاریخی ثبوت ہے تو میرے اس سوال کے جواب میں پیش کرے کہ کیا انسان نے مبلغانِ "خیر" کا ہمیشہ خم ٹھونک کر مقابلہ نہیں کیا؟ انہیں مجلسوں میں نہیں ڈالا؟ اُن کی پشت پر کوڑے نہیں مارے؟ اُنہیں کانٹوں کا تاج نہیں پہنایا؟ اُن کے سامنے زہر کا پیالہ نہیں پیش کیا؟ اور اُنھیں مُولی گاجر کی طرح کاٹ کر نہیں رکھدیا؟

اور یہ تمام درندگیاں اور یہ تمام شقاوتیں کیوں روا رکھی گئیں؟ کیا یہ تمام شقاوتیں محض اس تنہا بنیاد پر روا نہیں رکھی گئیں کہ مبلّغان "خیر" انسان کو اس حلقے کی طرف دعوت دیتے، اور پکارتے تھے جسے حلقۂ "خیریت" کہا جاتا ہے؟ اور کیا تاریخ اس کے برعکس بھی کوئی شہادت پیش کر سکتی ہے؟ یعنی کیا کسی عہد، اور کسی دَور میں فعلِ "خیر" پر بھی انسانیت کا اجتماع اسی صورت سے رہا ہے، جس طرح ہمیشہ، مرکز "شر" پر رہتا چلا آیا ہے؟ اور اربابِ "شر" بھی کیا کبھی اتنی حقیر اقلیت میں رہ چکے ہیں، حقیقی حقیر اقلیّت میں اربابِ "خیر" ہمیشہ سے رہتے چلے آئے ہیں؟

اس باب میں بعض وہ حضرات جو انسانی فطرت سے خوش عقیدگی رکھتے ہیں، ایک نہایت ہی باریک مغالطہ دینے کی کوشش کرتے ہیں، اسے بھی سن لیجئے ——————

یہ خوش عقیدہ جماعت کہتی ہے دُور کیوں جاؤ، اپنے ہی عہد کو دیکھ لو کہ اس وقت دنیا میں چور، ڈاکو، فتنہ پرور، قانون شکن اور قاتل زیادہ ہیں کہ نیک معاش افراد؟ سو میری اس کے متعلق یہ گزارش ہے کہ یہ ایک اصطلاحِ قانونی کا پردردہ سطحی مغالطہ ہے —————— یعنی قانون یہ کہتا ہے کہ اس وقت تک ہر شخص نیک اور شریف ہے۔ جب تک کہ کسی قانونی جرم کا ارتکاب کر کے سزا یافتہ نہ ہو جائے —————— جس کے کھلے ہوئے معنی یہ ہیں کہ وہ تمام افراد جو بالقوّۃ ڈاکو، مفسد، قانون شکن اور خونی ہیں۔ اور زمانے کی نامساعدت، یا حماقت، یا بزدلی کے باعث اپنی تمام "خبیث" تمناؤں کو دلوں میں گھونٹ گھونٹ کر رکھ دیتے ہیں، اور ارتکابِ جرم نہیں کرتے۔ نیز وہ تمام عملی چور، ڈاکو، جعل ساز، غاصب، اٹھائی

گیرے، اور قاتل، جو اس چالاکی کے ساتھ جرم کرتے ہیں کہ کسی کو کانوں کان خبر تک نہیں ہوتی۔ اور انتہائی پوشیدگی کے ساتھ جرائم کرنے کے باعث جن پر مقدمات نہیں چلائے جا سکتے، اور انھیں سزائیں نہیں دی جا سکتیں

ان سب خطرناک لوگوں کو شرافت و معصومیت کا مجسمہ سمجھ لیا جائے۔

آپ خود اندازہ فرما سکتے ہیں کہ یہ نظریہ کس قدر مجروح اور غلط ہے، اور فطرتِ انسانی کی تحلیل کرنے والے کیونکر اس غلط نظریئے سے مطمئن ہو سکتے ہیں ——

کیونکہ اگر نفوس میں "شر" موجود ہے تو خواہ وہ "شر" کتنی ہی غیر عملی یا مجہول ہو، بہرحال اُسے "شر" ہی کہا جائے گا۔ اور ایسے مائل بہ "شر" نفوس رکھنے والوں کو اربابِ "خیر" کے خطاب سے ہرگز سرفراز نہیں کیا جا سکتا، کیونکہ "شر" کے کسی وجہ سے معطّل رہنے کو فقدانِ "شر" سے منسوب کرنے کی غلطی کے ارتکاب کو کم سے کم اربابِ نظر تو برداشت نہیں کر سکتے۔ اس سلسلے میں لگے ہاتھوں ایک اور بات پر بھی غور کرتے چلیے۔

یہ تو آپ کو، جیسا کہ ابھی ذکر ہو چکا ہے، معلوم ہی ہے کہ انسان نے "مبلغانِ "خیر" کا ہمیشہ خم ٹھونک کر مقابلہ کیا ہے، اور اُس حلقے میں داخل ہونے سے ہمیشہ اِبا کیا ہے جسے حلقہ "خیریت" کہتے ہیں۔

اس باب میں سوچنا یہ ہے کہ "خیر" فطرتِ انسانی کے مطابق ہے، یا مخالف و مغائر؟

اگر "خیر" فطرتِ انسانی کے مطابق ہوتی تو انسان اُسے بخندہ پیشانی قبول کر لینے میں پس و پیش کیونکر کر سکتا تھا؟

بلکہ میں تو یہاں تک کہوں گا کہ اگر "خیر" مطابق فطرت ہوتی ہو تو برسر پیکار ہونا تو بڑی بات ہے۔ انسان کی یہ مجال نہ تھی کہ اُس سے سرمو انحراف بھی کر سکتا ــــــ کیونکہ یہ کسی ذی حیات کے بس کی بات ہی نہیں ہے کہ وہ اپنی فطرت یا متعلقات فطرت سے لڑنے یا انحراف کرنے کا تصور بھی کر سکے۔

غور کرنا چاہیے کہ تمام عالم انسانیت کا ازل کے دن سے کسی چیز کے قبول کرنے سے انکار کرنا، مسلسل انکار کرنا، ہمیشہ اور ہر عہد میں انکار کرنا اور مسلح ہو کر انکار کرنا اور انکار کرتے ہی رہنا، کیا اِس بات کا ناقابلِ انکار حد تک ثبوت نہیں ہے کہ وہ شئے فطرتِ انسانی سے مغائر، اور اُس کے قطعی مخالف واقع ہوئی ہے؟۔

کیا کسی مچھلی کی فطرت نے پیرنے، اور کسی پرندے کی جبلت نے اُڑنے سے کبھی بغاوت کا تصور بھی کیا ہے؟

ہر زمانے میں یہ دیکھا گیا ہے کہ انسان نے "خیر" اور اُمورِ "خیر" کی پابندی سے ہمیشہ اپنے کو محفوظ رکھنے کی سعی کی ہے ــــ یہ اس کا خوف ہی تنہا دلیل اس بات کی ہے کہ "خیر" اُس کی فطرت اور افتادِ مزاج کے موافق و ہم آہنگ واقع نہیں ہوئی ہے۔

اِس موقعے پر مجھے کانپور کا ایک واقعہ یاد آگیا۔ ایک روز کشتی پر سوار ہو کر میں گنگا کے اُس پار گیا، کیا دیکھتا ہوں کہ شیر دودھ پی رہا ہے، اور یہی نہیں کتے کے ساتھ ایک ہی ظرف میں دودھ پی رہا ہے، اور شیر کو "حیوان صالح" بنا دینے والا سادھو تماشائیوں کی زرپاشیوں اور تعریفوں کا مرکز و موضوع بنا ہوا ہے۔

اس وقت یکایک یہ بات میرے ذہن میں آئی اس نے تو بڑا کام کیا ہے، لیکن کیا کسی ذی حیات کی فطرت کا مسخ کر دینا کوئی قابلِ فخر یا شائستہ فعل ہو سکتا ہے، اور شیر کے

بگڑی بنا دینے کو کوئی شایانِ تحسین کارنامہ ٹھہرایا جا سکتا ہے؟ ——— اور اُسی کے ساتھ معاً یہ خیال بھی میرے دل میں بجلی کی طرح چمک گیا کہ اگر "خیر" ہماری فطرت کے مطابق واقع نہیں ہوئی ہے تو کیا اس کے یہ معنی ہوں گے کہ اگر ہم نے اُسے اپنے اوپر حاوی ہونے کا موقع دے دیا تو رفتہ رفتہ ہماری فطرت کو مسخ کر کے رکھدیگی؟

(ب) اب دوسرے مسئلے کی جانب رُخ کیجئے۔

# غیر منقّش فطرت

کہا جاتا ہے کہ انسان محض ایک "سادہ و غیر منقّش" فطرت لے کر پیدا ہوتا ہے، اور صرف ماحول اُس کے افکار و کردار کو "خیر" و "شر" سے منسوب کردینے کا ذمہ دار ہے۔ ماحول کے متعلق، جیسا کہ میں طے کر چکا ہوں، آخر میں لکھوں گا۔ اِس حصّے میں صرف یہ دیکھنا ہے کہ انسانی فطرت کی "سادگی" کا نظریّہ دُرست ہے کہ غلط۔

انسان کی فطرت کے "سادہ و غیر منقّش" ہونے کے نظرئیے کو جہاں تک اِنسانِ اوّل کی پیدائش کا تعلق ہے، کسی حد تک ضرور قابلِ لحاظ سمجھا جا سکتا ہے یا اگر زیادہ فیاضی سے کام لیا جائے تو پیدائشِ اِنسانی کے بالکل ابتدائی دَور تک شاید اسے کسی حد تک تسلیم کر لینے پر ادراک کو رضامند کیا جا سکتا ہے۔ ہر چند یہ واضح رہے کہ اِس کو کسی حد تک تسلیم کر لینے کے معاملے میں بھی بہت سی باریک بحثوں کی گنجائش باقی رہ جاتی ہے۔ لیکن اب جبکہ اِنسانی تولید و تناسل کا کارواں بہت آگے نکل جا چکا ہے، اور ہم سب کے سب، دیگر مؤثرات داخلی و خارجی کے دوش بدوش، ایک نامعلوم مُدّت سے اپنے لاتعداد و نامعلوم آبا و اجداد کے افکار و کردار کو بطور وراثت

حاصل کرتے چلے آرہے ہیں تو اس منزل پر یہ کہنا قطعی بے معنی ہوگا کہ اب بھی "انسان ایک ,, سادہ و غیر منقش" فطرت لے کر عالمِ وجود میں آتا ہے۔

بلکہ اس کے برعکس ہمیں قدرتی طور پر اب یہ فیصلہ کرنا پڑے گا کہ توریث کے زیرِ اثر اب انسانی فطرت "سادہ و غیر منقش" نہیں رہی ہے بلکہ ایک نا معلوم مدت سے انسان ایک "منقش و رنگین" فطرت لے کر پیدا ہوتا چلا آرہا ہے۔

لیکن "سادہ و غیر منقش" فطرت کے حامیوں کے سامنے جب مسئلے کے اس متذکرہ بالا رُخ کو پیش کیا جاتا ہے تو ہر چند انھیں یہ تسلیم کرنا ہی پڑتا ہے کہ بچے کی فطرت پر آبائی افکار و کردار کے نقوش ضرور ہوتے ہیں لیکن اُسی کے ساتھ ساتھ وہ یہ دعوے بھی کرتے ہیں کہ یہ آبائی افکار و کردار کے نقوش، گہرے نہیں ہوتے اور بچے کی "فطرتِ اصلی" کی بالائی سطح تک ہی محدود رہتے ہیں اور اُس کی زیریں تہوں تک اُن کی رسائی نہیں ہوتی۔

لیکن میں پوچھتا ہوں کہ انسانی عقل و شعور کے پاس وہ کون ایسی زبردست خوردبین، یا وہ کون ایسے نازک ترین آلات ہیں، جن سے "دو اور دو چار" کی طرح یقینی طور پر یہ پتہ چلایا جا سکتا ہے کہ آبائی افکار و کردار کے نقوش، بچے کی "فطرت اصلی" کی بالائی سطح تک ہی پہونچتے، یا پہونچ سکتے ہیں ـــــــ اور اُس سے نیچے اُن کی رسائی نا ممکنات میں سے ہے؟

میں یہ ہرگز نہیں کہتا کہ بچے کوئی انفرادی "ذاتی فطرت" نہیں رکھتے کیونکہ اگر ایسا ہوتا تو انسانوں کے افکار و کردار میں جو تبدیلیاں واقع ہوتی رہتی ہیں وہ ظہور پذیر ہی نہ ہو سکتیں۔ لیکن اس کے یہ معنی کیونکر ہو سکتے ہیں کہ بچہ "قطعی" "سادہ و غیر منقش"

فطرت لے کر پیدا ہوتا ہے۔

(ج) اب رہا مسئلے کا تیسرا رُخ یعنی

# ماحول

اس میں ذرہ برابر بھی شک کی گنجائش نہیں کہ ہمارے فطری رجحانات جبلّی خصوصیات اور ہمارے افکار و کردار کے ابھارنے، یا دبانے یا انھیں طرح طرح کے سانچوں میں ڈھالنے کے معاملے میں ماحول کو بے پایاں دخل حاصل ہے۔ لیکن میرا موضوع بحث اس سے مختلف ہے۔ میں تو ماحول پر ایک قطعی مختلف نظریئے کی روشنی ڈالنا چاہتا ہوں۔

میرے نزدیک ماحول کے لفظ کے استعمال کرنے والے اکثر ایک زبردست مغالطے کے شکار ہو جایا کرتے ہیں — یعنی وہ ماحول کو اس طرح پیش کرتے ہیں گویا وہ ایک جیتا جاگتا، اور سانس لیتا ہوا وجودِ خارجی ہے — حالانکہ حقیقت یہ ہے کہ "ماحول" سوسائٹی کے مجموعی افکار و کردار اور ان کے عام اثرات کے سوا اور کوئی معنی ہی نہیں رکھتا — یعنی اگر ہم کسی ماحول کو بُرا کہتے ہیں تو اُس کے صرف یہ معنی ہو سکتے ہیں کہ سوسائٹی کے ارکان و افراد کی ایک جماعت کثیر کے افکار و کردار اور اُن کے اثرات نامطبوع ہیں۔ اور اسی طرح جب ہم کسی ماحول کو اچھا کہتے ہیں تو اُس کے بھی صرف یہی معنی ہو سکتے ہیں کہ سوسائٹی کے ارکان و افراد کی ایک جماعتِ کثیر یا سوادِ اعظم کے افکار و کردار، اور اُن کے عام اثرات مطبوع و محبوب واقع ہوئے ہیں۔

سادے الفاظ میں یوں سمجھ لیجئے کہ اگر میں یہ کہوں کہ آجکل ہندوستان کا ماحول بہت خراب ہے، تو اُس کے یہ معنی ہوں گے کہ ہندوستانیوں کا سوادِ اعظم یا ہندوستان کی آبادی کا ایک بہت بڑا حصہ اپنے افکار و کردار کی رُو سے نہایت خراب حالت میں ہے۔

اور جب کہ مشاہدہ و تاریخ سے یہ بات، ناقابلِ انکار دلائل کے ساتھ ثابت ہو چکی ہے کہ دنیا کا ماحول ہمیشہ خراب اور وابستۂ "شر" رہا ہے، تو کیا اس کے یہ معنی نہ ہوں گے کہ انسانیت کا سوادِ اعظم ہمیشہ پابندِ "شر" رہا ہے؟ اور کیا انسانیت کے سوادِ اعظم کا ہمیشہ اور ہر عہد میں پابندِ "شر" رہنا اس بات کی ایک اور واضح دلیل نہیں ہے کہ قدرت نے انسانیِ فطرت کو "شر" کا مادہ "خیر" کے مقابلے میں بمقدارِ کثیر ودیعت فرمایا ہے۔

قاعدہ ہے کہ دینے والے کے پاس جو شئے کثیر مقدار میں ہوتی ہے، وہی دی بھی زیادہ جاتی ہے۔ اور جو شئے قلیل ہوتی ہے، وہ دی بھی کم جاتی ہے۔ فرض کیجئے میں خیرات کرنے بیٹھتا ہوں، میرے داہنے ہات کے توڑے میں صرف چند ہزار روپے ہیں، اور میرے بائیں ہاتھ کے توڑے میں کئی لاکھ پیسے۔ اب جو میں خیرات شروع کروں گا تو ظاہر ہے کہ روپے کم دوں گا اور پیسے زیادہ، بلکہ بہت زیادہ۔

تو کیا کم "خیر" اور زیادہ "شر" دینے والی قدرت کے متعلق ہم یہ رائے قائم کریں کہ وہ "شر" کو زیادہ مقدار میں دینے پر اس لئے مجبور تھی کہ "خیر" کا ذخیرہ ہی اُس کے پاس کم تھا؟

بعض اربابِ رائے کہتے ہیں کہ ایسا نہیں ہے، بلکہ قدرت نے "خیر" و "شر" دونوں مادّے فطرتِ انسانی کو ارزانی فرمائے ہیں۔ وہ جس مادّے کو چاہے بڑھالے، اور جسے چاہے گھٹا دے۔

اگر ایسا ہے تو کوئی اس بات کا جواب دے کہ آخر یہ خطرناک حیوان جسے انسان کہتے ہیں یہی کیوں کیا کرتا ہے کہ ہمیشہ اپنے مادۂ "خیر" کو گھٹا دیتا، اور مادہ "شر" کو بڑھا لیتا ہے؟ آخر انسان کو "شر" اس قدر محبوب کیوں ہے؟

دوسری بات اِن حضرات سے دریافت طلب یہ ہے کہ قدرت نے کیا یہ دونوں مادّے بہ احتیاطِ تمام تول کر مساوی حیثیت سے اِنسان کو بخشے ہیں؟ اور اگر یہ دونوں مادّے فطرتِ انسانی میں مساوی اور بالکل مساوی ہیں، اور اُسی کے ساتھ اگر یہ بھی دُرست ہے کہ دو مساوی القوّت چیزیں ایک دوسرے کو کسی طرح مغلوب نہیں کر سکتی ہیں تو پھر کیا وجہ ہے کہ انسان کا ایک ہموزن و مساوی القوت مادہ یعنی "شر" اُس کے دوسرے ہموزن و مساوی القُوّت مادّے یعنی "خیر" پر غالب آجاتا ہے؟

یا صورتِ حال یوں واقع ہوئی ہے کہ یہ دونوں مادّے مساوی طور پر تقسیم نہیں کیے گئے ہیں بلکہ کسی فطرت کو "خیر" کا مادہ زیادہ دیا گیا ہے، اور کسی کو "شر" کا؟ اگر ایسا ہے تو پھر ہونا یہ چاہیے تھا کہ "خیر" و "شر" کی رُو سے انسانیت نِصف یا اس کے قریب تقسیم ہو جاتی، اور دونوں میں ایک معمولی سی اقلیت و اکثریت کا فرق رہتا، اور اسی کے ساتھ ساتھ یہ بھی ہوتا رہتا کہ کبھی تو اربابِ "خیر" اکثریت میں آجاتے: اور کبھی اربابِ "شر"

لیکن واقعاتِ عالم کو غور سے دیکھیے تو صورتِ حال ان دونوں صورتوں سے ہمیشہ مختلف رہی ہے یعنی انسانیت کا سوادِ اعظم ہمیشہ وابستہ "شر" ہی رہا ہے۔ اور اس لئے اس صورت سے بھی ہم اُسی ایک نتیجے پر پہنچتے ہیں کہ اِنسانی

فطرت کو مادۂ "خیر" کم بلکہ بہت کم، اور مادۂ "شر" زیادہ بلکہ بہت زیادہ عطا فرمایا گیا ہے اور اگر ایسا ہے تو ہمیں یہ دریافت کرنے کا بھی حق پہونچتا ہے کہ ان حالات میں انسانی افکار و کردار کی ذمہ داری کدھر جاتی ہے۔ مگر یہ سوال کم سے کم اس مقالے کے موضوعِ بحث سے خارج واقع ہوا ہے اور اس لئے سردست اس کا چھوڑنا نامناسب نہیں معلوم ہوتا۔

کیا قارئین میں سے کوئی صاحب براہِ معارف نوازی اس موضوع پر مزید روشنی ڈال کر اپنے ملک کی ذہنی تربیت اور علمی خدمت میں حصہ لینے کی زحمت گوارا فرمائیں گے؟ لیکن گذارش یہ ہے کہ مقالہ معقولی ہو، نہ کہ منقولی۔

---

# مُردہ پرست ہندوستان

صبح کا وقت ہے، گھٹائیں کہیں کالی ہیں، کہیں بھوری، ہوائیں نرم اور ٹھنڈی ہیں۔ اور ریڈیو پر "عرض ہنر میں خاک نہیں" کی شکایت کرنے والے غالب کی غزل

ہم نے چاہا تھا کہ مر جائیں سو وہ بھی نہ ہوا

بھیرویں کی دُھن میں گائی جا رہی ہے۔

کمرے میں عود جل رہا ہے، عُود کے مُعطّر دھوئیں میں راگنی کی ملائم لہریں رقص کرتی معلوم ہوتی ہیں۔ اور فضا میں غالب کی رُوح

غالبِ خستہ کے بغیر کون سے کام بند ہیں

کا تصوّر کئے گنگناتی ہوئی نظر آ رہی ہے۔

میری آنکھوں میں آنسو بھرے ہوئے ہیں۔ اور غم میرے دورانِ خون میں کروٹیں لے رہا ہے۔

یہ وہی گلی ہے جہاں کی گلیوں میں غالب چلتا پھرتا اور:

جو شکل نظر آئی، تصویر نظر آئی

سے لُطف اندوز ہوتا تھا۔ اور آج اسی دہلی کی خاک میں سو رہا ہے۔

یہ وہی دہلی ہے جس کے سر پر اعظم ہندوستان کا زرنگار تاج جگمگاتا تھا۔ اور جس کے ذروں پر بڑے بڑوں کی پیشانیاں جھکتی تھیں۔

یہ وہی دہلی ہے جس کے حلقۂ رنگ و بو میں شباب و شعر کی بڑھتی ہوئی امنگوں کے ساتھ غالبؔ داخل ہوا تھا۔

آج غالبؔ پوجا جا رہا ہے، کل جب وہ زندہ تھا تو اسی دہلی میں اکثر وہ شیر آدھ پاؤ گوشت، اور پاؤ بھر شراب کے لئے ترستا رہتا تھا

آج غالبؔ کے دیوان کو ہندوستان کی آسمانی کتاب کہا جاتا ہے۔ کل جب وہ زندہ تھا تو اسی دہلی میں اُسے مہمل گو کا خطاب دیا گیا تھا۔ اور اُسے بار بار جگہ

نہ سہی گر مرے اشعار میں معنی نہ سہی

کہنا پڑتا تھا۔

آج مُلک کے بڑے بڑے دولت مند اُس کے مزار کی "زیارت" کے واسطے آتے ہیں۔ کل جب وہ زندہ تھا تو اُسے خود اُمراء کے دروازوں پر جانا پڑتا تھا۔

آج اُس کی قبر کے لئے بڑے بڑے چندے جمع کئے جاتے ہیں۔ کل جب وہ زندہ تھا تو

ہم بھی کیا یاد کریں گے کہ خدا رکھتے تھے

کا رونا رویا کرتا اور کرایہ کے حقیر مکانوں میں زندگی بسر کرنے پر مجبور رہتا تھا۔

آج اُسے "علیہ الرحمۃ" کے لقب سے یاد کیا جاتا ہے، کل جب وہ زندہ تھا تو اسی "علیہ الرحمتہ" کو دنیا "شرابی" کے نام سے پکارتی اور لونڈوں کے پڑھانے والے "دو دو پیسے" کے مولوی اُسے "فاسق" و "فاجر" کہا کرتے تھے۔

آج اُس کی شان میں اگر کوئی اہانت کا ایک کلمہ بھی زبان سے نکال دے

تو پوری قوم اُس سے نفرت کرنے لگی جب وہ۔ قمار بازی کے الزام میں اُسے قید کرا دیا گیا تھا۔
یہ کتنی تلخ حقیقت ہے کہ ہندوستان اِس شدت کے ساتھ مُردہ پرست واقع ہوا ہے
جس کی نظیر نہیں مِل سکتی۔ آج بھی بوڑھا ہندوستان اپنے جوان روح اہلِ کمال کو تیکھی
نظروں سے دیکھ رہا اور اُنہیں حسبِ دستور قدیم جی بھر کے پامال کر رہا ہے۔

ہندوستان اپنے ہر صاحبِ کمال سے پُکار پکار کر کہہ رہا ہے کہ او نامراد جب تک تو زندہ رہنے
کا جرم کئے جائیگا میں تجھے چین سے نہیں رہنے دونگا۔ اور جب تو ایک سعادتمند فرزند کی طرح مر کر
میری حسرت نکال دیگا تو میں اغیار کی دستبُرد سے بچا کچھا اپنا سرمایہ کمال سونا تیری لوحِ مزار پر چڑھا دونگا

ابھی کچھ دن ہوئے کہ ہز ہائی نس والیٔ بھوپال کی زیرِ صدارت حالی کی صد سالہ یادگار
بڑے طمطراق سے منائی گئی تھی۔

اگر زندگی میں حالی چاہتے کہ اپنی سالگرہ کی تقریب میں نواب صاحب بھوپال تو بڑی چیز
ہیں، صرف پانی پت کے چند کھاتے پیتے زمینداروں ہی کو جمع کر لیں تو یقین مانئے کہ دو ایک پرانی
وضع کے مقروض زمینداروں کی علاوہ بڑے زمینداروں میں سے ایک بھی شرکت کا ننگ گوارا نہ کرتا۔
اور اگر وہ اس تقریب میں بھولے سے کسی "ہز ہائینس" کو دعوت کا رقعہ بھیج دیتے تو ایک
طرف تو یہ ہوتا کہ "ہز ہائینس" کا پرائیویٹ سکریٹری اُس گستاخ دعوت نامے کو چاک کر کے ردّی
ٹوکری میں پھینک دیتا۔ اور دوسری طرف جو شخص یہ سُن پاتا کہ:-

آج حالی بھی بلاتے ہیں گھر اُن کو مہماں

تو وہ اس قدر ہنستا کہ پیٹ میں بل پڑ جاتے، اور پسلیاں پھوڑے کی طرح دُکھنے لگتیں۔
مبارک ہیں ناقدر شناس و مردہ پرست ہندوستان کے وہ اہلِ کمال جو مر چکے ہیں۔ اور حیف ہے
اُن بدبختوں پر جو اس دشمنِ کمال سرزمین پر زندہ ہیں۔ اور مرنے کی آرزو میں جی رہے ہیں۔

# نشہ، اور بنی نوعِ انسان

لالہ ساغر گیر و نرگس مست و بر ما نامِ فسق!!
داوری دارم بسے، یارب کرا داور کنم؟

نشہ، ہر اُس کیفیت کو کہتے ہیں جو خون کی رفتار کو تیز کر کے جذبات میں ایک گرمی اور اُبھار پیدا کر دے، اور سنجیدگی و بے کیفی کو سرور و نشاط کے سانچے میں ڈھال دے۔

دنیا کی تمام دوسری چیزوں کی طرح نشے کے بھی مدارج ہوتے ہیں — درجہ ادنیٰ، متوسط، اور اعلیٰ۔ لیکن تفاوتِ مدارج کے یہ معنی نہیں ہو سکتے کہ ان مدارجِ ثلاثہ میں سے کسی ایک درجے کو نشے کی تعریف سے خارج کر دیا جائے، جس طرح ایک کم تیز دوڑنے والے کو دوسرے زیادہ تیز دوڑنے والے کے مقابلے میں ساکن و غیر متحرک نہیں کہا جا سکتا، اُسی طرح نشے کے درجۂ ادنیٰ و متوسط کو اُس کے درجۂ اعلیٰ کے مقابلے میں عدمِ نشہ سے تعبیر نہیں کیا جا سکتا — کسی کی نیند ہلکی ہوتی ہے، اور کسی کی گہری۔ مگر سونے کا اطلاق دونوں پر ہوتا ہے۔

قدیم تعصبات کی بنا پر، لوگ، نشے کے موضوع سے غیر ہمدردانہ تیوروں کے ساتھ سرسری طور پر گزر جاتے ہیں۔ حالانکہ نشہ اس درجہ اہم اور ناگزیر شے ہے کہ انسان اُس کے بغیر جی نہیں سکتا۔

سوسائٹی اپنی موروثی کم فہمی کی بنا پر نشے کو صرف اُن چیزوں سے منسوب و مختیص کرتی ہے جو حکومت کے اکسائز ڈیپارٹمنٹ (محکمۂ مسکرات) سے متعلق ہوتی ہیں، مثلاً افیون، اور شراب وغیرہ

لیکن اگر غائر نگاہ سے دیکھا جائے تو پتا چل جائیگا کہ اس دُنیا کے ذرّے ذرّے پر نشے کی مہریں لگی ہوئی ہیں۔

(۱) حقّہ، سگریٹ، سگار، تمباکو، پان۔ چائے اور قہوہ اگر نشہ آور نہیں تو اور ہیں کیا؟

(۲) فنونِ لطیفہ۔ سینما کھیل کود، اور سیر و سفر کے نشّی ہونے سے کون اِنکار کرسکتا ہے؟

(۳) پھولوں کی خوشبو، ہوا کی سنسناہٹ، مہروماہ کی تابندگی۔ تصوّرات کی سرخوشی حسین شکلوں اور منظروں کا نظارہ اور مطبوع صحبتوں کی شرکت۔ کیاان میں سے کوئی ایک شے بھی ایسی ہے جسے نشے سے خالی کہا جاسکے؟

(۴) بچوں کو پیار کرنا، بچھڑے ہوؤں سے ہم آغوش ہونا، اپنی تعریف سُن کر مسرّت محسوس کرنا، پُرانے قصّوں کا دوہرانا اور دلچسپ حکایات کا سُننا، کیاان سب میں نشہ نہیں پایا جاتا؟

اکثر افراد یہ کہتے ہوئے سُنے جاتے ہیں کہ جی گھبرا رہا ہے، اِس جی گھبرانے کا مفہوم آپ سمجھے؟ یعنی تھکی ہوئی رُوح، سنجیدگی سے تنگ آکر کسی نشے کا مطالبہ کر رہی ہے

آپ نے بارہا دیکھا ہوگا کہ لوگ نیندیں حرام کئے ہوئے رات کے دو دو بجے تک گپیں اُڑا رہے ہیں۔ ورسونے کا نام تک نہیں لیتے، کیونکہ گپ سے انکو نشہ ہوتا ہے اور نشے کے سامنے وہ اُن فرائض کی پرواہ نہیں کرتے جنھیں آفتاب کے طلوع

ہونے سے پیشتر انہیں انجام ہوتیا ہے۔

اسی طرح جھوٹ کو لیجئے، جھوٹے اس یقین کے باوصف کہ لوگ اُن کی بات کا اعتبار نہیں کرتے، اور انہیں انتہا درجے کا جُھوٹا سمجھتے ہیں۔ جھوٹ بولنے سے باز نہیں آتے۔ وہ جھوٹ بولتے اور دھڑلّے کے ساتھ جھوٹ بولتے ہیں۔ اس لئے اور صرف اس لئے کہ جھوٹ ان کا نشہ ہوتا ہے اور کوئی شخص نشے سے باز نہیں رہ سکتا۔

ایک بخیل جب روپے گِنتا اور ایک مُسرف جب خرچ کر رہا ہوتا ہے، آپ اگر ان دونوں کا غائر مطالعہ کریں گے تو معلوم ہو جائیگا کہ وہ اس وقت طبعی حالت میں نہیں بلکہ نشہ میں سرشار ہوتے ہیں۔

انسان کے رنگین مشاغل سے قطع نظر کرکے کہ ان کی سکر آفرینی تو بدیہات میں سے ہے۔ آپ اگر ان مشاغل و اعمال کو پرکھیں جنھیں انتہائی سنجیدہ، اور مقدس سمجھا جاتا ہے تو یہ معلوم کرکے آپ کو تعجب ہوگا کہ وہ بھی نشہ اور سراسر نشہ ہی ہوتے ہیں۔

مطالعہ کتب ہو کہ اخبار بینی، ایجاد و اختراع کا انہماک ہو کہ تفکر و تدبر کا استغراق اور اوراد و وظائف ہوں کہ ذاکری و میلاد خوانی، مضمون نویسی ہو کہ خطابت، علمی مباحثہ ہو کہ مذہبی مناظرہ۔ موعظت و قرأت ہو کہ مکاشفہ و مراقبہ۔

ان تمام مشاغل و اعمال کی دیدہ ریزی کے ساتھ تحلیل کی جائے تو یہ بات روزِ روشن کی طرح ثابت ہو جائے گی کہ یہ سنجیدہ و مقدس اعمال بھی نشے کے حدود سے ایک انچ باہر نہیں ہوتے۔

کیا آپ نے نہیں دیکھا کہ لوگ جب وقت کسی روحانی مطالعے میں ... یا کسی روحانی قرأت میں مشغول ہوتے ہیں، تو ان کی آنکھوں اور اُن کے چہروں ...

میں نشہ کھیلتا ہوا نظر آتا ہے؟

اس کے دوش بدوش اب میں وہ بات عرض کرتا ہوں جسے سنکر آپکی حیرت کی کوئی انتہا نہ رہیگی۔ اور آپ نشے کے عالمگیر استیلاء کو دیکھکر دنگ رہ جائیں گے۔ یعنی میں یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ رامش و رنگ اور رقص و سرود ہی میں نشہ نہیں ہوتا بلکہ یہ ظالم نشہ ٹھنڈی آہوں اور گرم آنسوؤں تک میں بھی لہریں لیتا رہتا ہے۔ عطّار اگر:-

"ذرہ دردے دِل عطّار را"

اور میر:-

مزا اگر مزا ہے تو پچھلے پہر کے رونے میں"

کا نعرہ لگاتا ہے، تو اِس کے معنی اس کے سوا اور ہو ہی کیا سکتے ہیں کہ سوزِ دل اور... اشک غم" بھی نشے ہی کے دوش بدوش نام ہیں۔

اب آپ سمجھے کہ نشے کا دائرہ کتنا لا محدود اور نشے کے اقسام کتنے بیشمار واقع ہوئے ہیں؟

اِن حالات میں اگر یہ دعویٰ کیا جائے کہ نوعِ انسانی کو حیات کی ہر منزل اور زندگی کے ہر قدم پر نشے کی ضرورت اور شدید ضرورت لاحق ہوتی ہے اور ہر فرد اس دنیا میں کسی نہ کسی نشے کا ایسا خوگر ہوتا ہے کہ اس کے بغیر جی ہی نہیں سکتا۔ تو اِس حقیقت کبریٰ کے تسلیم کرنے میں کس کو تامل ہو سکتا ہے۔

اور اگر یہ کہا جائے کہ انسان ازلی قدح خوار اور ابدی شرابی واقع ہوا ہے تو کس کی مجال ہے کہ انکار کر سکے؟

ہاں میں اعلان کروں گا۔ اور:-

گرچہ بہ دا عنیاِ شہر ایں سخن آساں بنود

ڈنکے کی چوٹ اعلان کروں گا کہ یہ عظیم المرتبت و محسنِ بنی نوعِ انسان نشۂ اعظم ہی ہے جو حیاتِ انسانی کے ٹوٹے ہوئے سفینے کو حوادث کے ہولناک طوفانی سمندروں میں سرشاری و مستی کے ساتھ کھیلتا ہوا ساحلِ مراد تک پہونچا دیتا ہے۔ اور آلام کی سنگ باریوں کا مقابلہ کرنے کی خاطر، زندگی کے شیش محل پر لالہ و گل کا ایک ایسا رنگین سائبان تعمیر کر دیتا ہے کہ دردمندِ انسانیت اُس کی خنک چھاؤں میں میٹھی نیند سے ہم آغوش ہو جاتی ہے۔

سرم خوش است و بیانگِ بلند می گویم
کہ من نسیمِ حیات از پیالہ می جویم

# ایک سُوال

سُوال یہ ہے کہ کونسا طبقہ ہندوستان کے کام آسکتا ہے؟

(۱) کیا گریجویٹ کام آسکتے ہیں؟

نہیں۔ اور گو بختی ہوئی "نہیں"

یہ ٹائیاں باندھنے والے نیم فاقہ کش

یہ دفتر کا دروازہ کھٹکھٹاتے والے گداگر۔

یہ پوڈر اور لونڈر کے عاشقانِ نامراد۔

یہ آدھے تیتر آدھے بٹیر، جو نہ مشرقی ہی ہیں نہ مغربی۔

یہ بہروپئے۔ یہ سند یافتہ بھلا۔ یہ غریب خود اپنا پیٹ تو پال نہیں سکتے۔

ہندوستان کی کیا مدد کرسکیں گے؟

(۲) کیا لیڈر کام آسکتے ہیں؟

نہیں۔ ہزار بار نہیں۔ شیروں کی طرح ہو نکتی ہوئی "نہیں"

یہ خطابوں، عہدوں اور خفیہ وظیفوں کے درپردہ اُمیدوار۔ یہ نام و نمود کے بھکاری

یہ حُبِ جاہ کے فرزندانِ رشید یہ لفظ "قوم" سے صرف اپنی ذات" مُراد لینے والے۔

اُنہیں اپنی تعمیر سے کب فرصت ہے کہ ہندوستان کی فکر کرسکیں گے؟

(۳) کیا وکلاء اور بیرسٹر کام آسکتے ہیں؟

نہیں، ہرگز نہیں۔ اور گرجتی ہوئی "نہیں"

یہ چھوٹی چھوٹی دوکانوں پر "پلیڈر" اور "ایڈوکیٹ" کے بورڈ لگانے والے یہ دو دو روپے کے پیچھے دوڑنے والے۔ یہ صبح سے شام تک مؤکلوں کی راہ دیکھنے والے۔ یہ روزی کے واسطے بوکھلائے ہوئے دبلے پتلے انگریز۔

انھیں عدالتوں کے طواف سے کب فرصت ہے کہ ہندوستان کے واسطے کچھ کرسکیں گے؟

(۴) کیا سرکاری ملازم کام آسکتے ہیں؟

بیشک سرکاری آدمی، اگران کا بس چلے تو ہندوستان کو کم سے کم قید حیات سے تو ضرور آزادی دلا سکتے ہیں۔

(۵) کیا امرا کام آسکتے ہیں؟

کیوں نہیں۔

یہ گھگلے، گاودی اور پلپلے۔ یہ بزاسیر و بدہضمی کے صید زبوں۔ یہ خوشامدوں کے پروردہ۔ جہالت کے نور نظر۔ مسخروں کے ان داتا۔ اپنی اپنی ریاستوں کے جال میں پھڑکنے والے زاغ و زغن۔ یہ موٹروں اور مہریوں کی لاشیں۔ یہ مزاج کے پارہ۔ طبیعت کے آوارہ۔ جن کی عقلیں ہاتھی کی سونڈ کی طرح موٹی، اور جن کے ذہن سارس کی ٹانگوں کی طرح دبلے ہیں۔ یہ سورما تو ضرور کام آسکتے ہیں۔

تو بہ خویشتن چہ کردی کہ بما کنی نظیری!

(۶) کیا علمائے کرام، اور صوفیائے کبار کام آسکتے ہیں؟

جی ہاں کیوں نہیں۔

یہ دوسروں کی گاڑھی کمائی کے حلوے کھانے، اور پرائی مٹھائیاں چھکنے والے مذہبیے۔ یہ عبا و قبا میں لپٹی ہوئی متعفن لاشیں۔ یہ حق سے بھاگنے اور باطل کو آغوش میں لینے والے مقدس ڈاکو۔ یہ غداری سے سازباز رکھنے والے روحانی اوتار جن کی ڈاڑھیوں اور مرطوب چھاؤں میں شیطان رات کا کھانا کھاتا ہے۔ یہ خدا کو فروخت اور پیمبر کو نیلام کرنے والے کباڑیے —— یہ حوروں کے کمیشن ایجنٹ اور یہ غلاموں کے دلال۔

اگر یہی ہندوستان کی رہبری نہ کریں گے تو پھر کون کرے گا؟

(۷)

کیا ملک کے تجربہ کار پیران کہن سال کام آسکتے ہیں؟

غضب خدا کا بوڑھے اور جوان خواب!

یہ تھرتھراتی ہمتوں کی گرتی ہوئی دیواریں —— یہ آنکھوں سے کیچڑ چھینتی ہوئی زندہ آہیں —— یہ زمانے کے شدائد سے ہزار بار معافی مانگے ہوئے بزدل —— یہ اوہام کے قبرستان کی قیشارے۔ تعصب کے پہاڑ۔ مذہب کے دیوالنے۔ رسوم کی ہڈیوں پر لڑنے اور گھٹے باجے پر ٹوٹے ٹیپ دینے والے پرانے گدھ۔

یہ پہلے خود تو جی لیں، ہندوستان کو کیا جلا سکیں گے؟

(۸) کیا ایڈیٹر کام آسکتے ہیں؟

ہندوستان کے ایڈیٹر؟

یہ امراء کو دھمکا دھمکا کر روپے اینٹھنے والے کاغذی ڈاکو۔ یہ ہندو مسلم نفاق کے

# شاید کوئی عبرت حاصل کرے

ہندوستان میں جہاں اور بدبختیاں ہیں وہاں ایک بہت بڑی بدبختی یہ بھی ہے کہ گھر کا ایک آدمی کماتا ہے اور باقی تمام ارکان اُس کے سر کھاتے ہیں اور جب وہ کمانے والا مر جاتا ہے تو اس کے سہارے زندگی بسر کرنے والے بھیک مانگنے لگتے ہیں۔

یہ وبا صرف اہل خاندان ہی تک محدود نہیں بلکہ ہندوستان کے ہر کمانے والے سے اس کے دوست، احباب بھی وابستہ ہوتے ہیں جو اُسی کا رزق کھاتے اور اسی کا کپڑا پہنتے ہیں۔ اس قسم کے تمام افراد کی عبرت کے لئے ذیل کا تاریخی واقعہ درج کیا جاتا ہے اگر اس سے تمام ملک میں عبرت و نصیحت حاصل کر کے اپنے دست و بازو سے کمانا شروع کر دیا تو میں سمجھوں گا کہ میری محنت ٹھکانے لگ گئی۔

ایک وحشی عرب نے اپنے اونٹ کی ایک خورجی میں غلّے کی ایک کثیر مقدار رکھی۔ اور دوسری خورجی میں صرف دو ایک برتن اور تھوڑا سا کھانے پینے کا سامان رکھ کر سفر کے لئے روانہ ہو گیا۔

غلّے کی خورجی بھاری ہونے کی وجہ سے بار بار نیچے کی طرف سرک جاتی تھی، اور عرب بڑبڑاتا ہوا اونٹ سے نیچے اُترتا اور اُسے درست کر کے پھر حل کھڑا ہوتا تھا۔

وہ خورجیوں کے اس عدم توازن سے نہایت تنگ تھا۔ لیکن اس کی سمجھ میں نہ

آتا تھا کہ اِس بَلا سے کیونکر نجات حاصل کرے۔

اِتنے میں اسے ایک راہرو ملا جو کاندھے پر گٹھڑی لادے ہوئے پیادہ سفر کر رہا تھا۔ اور اس کی طرف دیکھ دیکھ کر برابر مسکرا رہا تھا۔

چنانچہ دونوں میں یوں گفتگو شروع ہوئی۔

شُتر سوار عرب۔ تم مجھے دیکھ کر کیوں مسکرا رہے ہو، کیا تم میری تلوار کی دھار سے واقف نہیں؟

پیادہ عرب۔ نہیں بھائی میں تمہاری تلوار کی دھار سے بخوبی واقف ہوں لیکن ..........

شُتر سوار عرب (تلوار سونت کر) "لیکن" کیا؟

پیادہ عرب۔ (جھجک کر) برادر! میں تمہارا بہی خواہ ہوں، اور چاہتا ہوں کہ تمہاری تکلیف کو دُور کردوں۔

شُتر سوار عرب۔ اس کے کیا معنی ہیں؟

پیادہ عرب۔ آپ کی ایک طرف کی خورجی بار بار نیچے کی طرف سرک جاتی ہے، جس سے آپ کو بار بار اونٹ ٹھیرانے اور اُسے دُرست کرنے کی تکلیف ہوتی ہے۔ مجھے اجازت دیجے کہ میں اسے دُرست کردوں۔

شُتر سوار عرب۔ تم کیونکر دُرست کردوگے؟

پیادہ عرب۔ میں دونوں خورجیوں کا وزن برابر کردوں گا۔ اور جب دونوں کا وزن برابر ہوجائے گا تو پھر آپ کو خورجیوں کے برابر کرنے کی تکلیف ایک بار بھی نہیں اٹھانا پڑے گی۔

شتر سوار عرب۔ تم ہات نہ لگاؤ مجھے تبلاتے جاؤ میں خود اپنے ہات سے یہ کام کرلوں گا۔

لیکن یاد رکھو اگر اس کے بعد بھی مجھے وہی تکلیف ہوئی تو میں تمہارا سر قلم کردوں گا۔

اس کے بعد شتر سوار عرب اترا اور پیادہ عرب کی ہدایت کے مطابق دونوں خورجیوں کو مساوی الوزن کر دیا۔

شتر سوار عرب۔ آؤ، تم میرے ساتھ آؤ، راستے میں اگر مجھے پھر وہی تکلیف ہوئی تو تمہارا سر کاٹ لوں گا۔ اور اگر تکلیف نہ ہوئی تو جہاں کہوگے میں اپنے اونٹ پر تمہیں پہونچا دوں گا۔

چنانچہ پیادہ عرب بھی اونٹ پر سوار ہوگیا۔ شتر سوار نے جانچنے کی خاطر اونٹ کو بہت تیز دوڑایا، اور کئی میل تک برابر دوڑاتا رہا۔ لیکن اُسے اس تکلیف کا دوبارہ سامنا نہیں ہوا۔ جس سے خوش ہوکر اس نے اپنے ساتھی سے کہا۔

شتر سوار۔ تم نہایت عقلمند آدمی معلوم ہوتے ہو۔

ساتھی۔ میں تمام درسی کتابیں پڑھ چکا ہوں۔

شتر سوار۔ اس کے تو یہ معنی ہوئے کہ تم بہت کچھ کماتے ہوگے۔ تمہارے پاس دولت کی کمی نہ ہوگی۔

ساتھی۔ نہیں۔ میں کچھ نہیں کماتا، میرے قدردان میرا پیٹ بھر دیتے ہیں۔

شتر سوار۔ (غصے سے سُرخ ہوکر) تم کچھ نہیں کماتے۔ تم دوسروں کے سہارے جیتے ہو۔ واللہ اگر علم کے یہ معنی ہیں کہ انسان ہات پاؤں نہ ہلائے اور خیرات پر زندگی بسر کرے تو اس سے جہالت کہیں بہتر ہے۔

اتنا کہہ کر شتر سوار ٹھیر گیا۔ معلوم ہوتا تھا کہ وہ غصّے کو ضبط کر رہا ہے لیکن
تھوڑی دیر کے بعد وہ اپنے بال نوچ نوچ کر کہنے لگا۔

"بطّال! تو میرے اونٹ سے اُتر جا، مجھے نہ تیری عقلمندی کی ضرورت
ہے نہ علم کی۔"

یہ کہہ کر وہ اونٹ سے کود پڑا، اپنے ساتھی کو بھی ٹانگ پکڑ کر کھینچ لیا اور جس طرح
کہ پہلے ایک ہی خورجی میں تمام غلّہ بھرا ہوا تھا اُسی طرح بھر کر اپنے اونٹ پر یہ کہتا
ہوا روانہ ہو گیا کہ ایک نہ کمانے والے بطّال کی عقلمندی پر عمل کر کے راحت
اُٹھانے سے یہ کہیں بہتر ہے کہ میں ایک کمانے والے کی بیوقوفی سے تکلیف
اُٹھاتا ہوا سفر کروں۔

---




